# گرہوں کی بنا پر سال ۱۹۹۶ء کی پیشین گوئیاں

★ نیا بکرمی سمت ۲۰۵۳ ورودھی اور راجہ بدھ و وزیر سنیچر ہونے سے سیاسی حالات میں خاص اُتار چڑھاؤ ہوں گے اور مرکزی منتری منڈل میں اہم تبدیلیاں ہوں گی۔
★ سیاسی حکمرانوں میں آپسی ٹکراؤ بڑھے گا اور ملکوں میں خطرناک ایٹمی ہتھیاروں کی دوڑ اور زیادہ بڑھے گی۔
★ قومی اور بین الاقوامی بیوپار میں اضافہ ہوگا۔ دولت کا پھیلاؤ بڑھے گا اور عیش و عشرت و آسائش کے ذریعہ میں اضافہ ہوگا۔
★ بکرمی سمت کے شروع (۲۰ مارچ) میں مین راشی پر پنج گرہی یوگ بننے سے بھارت، پاکستان، بوسنیا، شری لنکا، بنگلہ دیش، عراق وغیرہ ممالک میں توڑ پھوڑ بدامنی اور حادثات و تباہ کن وارداتیں ہوں گی۔ کچھ ممالک میں اہم سیاسی تبدیلیاں ہوں گی۔ امریکہ، چین، روس و جاپان وغیرہ ممالک میں نئے سیاسی گٹھ جوڑ بنیں گے
★ بھارت کی ۴۷ ویں سال کی یوم جمہوریت کی کنڈلی کے مطابق سال ۱۹۹۶ء کے پہلے ۳ ماہ مرکزی حکومت کے لئے اگنی پرکشا (امتحان بھرے) ہوں گے۔ مرکزی حکومت میں اہم تبدیلیاں ہوں گی۔ کسی اہم سیاسی لیڈر کا عہدہ خالی ہونے کے خاص یوگ ہیں۔ مرکز میں گٹھ جوڑ حکومت بننے کے پربل (خصوصی) یوگ ہیں۔
★ روئی، کپاس، کپڑا، چائے، کمپیوٹر، خوبصورت اور خوشبودار چیزوں کی درآمد بڑھے گی۔ گندم، لوہا، پیتل، تانبہ، چاندی، المونیم اور پٹرولیم کی اشیاء کے بھاؤ تیز ہوں گے۔
★ سیاسی حالات غیر یقینی رہیں گے۔ دوسری پارٹیوں کی بہ نسبت بھارتیہ جنتا پارٹی کی اہمیت میں اضافہ ہوگا۔

پرم پتا پرماتما کی کرپا سے ہماری مفید عالم جنتری کو شائع ہوتے ہوئے آئندہ سال ۱۲۱ برس ہو جائیں گے۔ اس جنتری کے قائم کردہ مشہور عالم پنڈت دیوی دیال (لاہور) جی سے لے کر آج تک کے عرصہ میں ہماری جنتری اور دیگر کتب کو جو قومی اور بین الاقوامی شہرت حاصل ہوئی ہے وہ اس جنتری کے قدر دانوں سے چھپی نہیں۔ اس جنتری کی مقبولیت ہندوستان کے علاوہ غیر ممالک میں بھی دن بدن بڑھتی جا رہی ہے۔ مفید عالم جنتری کی عالمگیر شہرت کو دیکھ کر کچھ حاسد اور لالچی لوگ ہماری جنتری سے ملتا جلتا ٹائیٹل رکھ کر اور ہماری شائع شدہ جنتری کے میٹر کو کاٹ چھانٹ کر چھاپتے ہیں اور اس طرح سے لوگوں کو دھوکہ دینے کی کوشش کر رہے ہیں۔ لوگوں کو ہوشیار کیا جاتا ہے کہ سرورق پر مصنف پنڈت پنا لال جیوتشی کا نام ضرور دیکھ لیا کریں۔

ایشور کی کرپا سے گذشتہ سال کی بہت سی پیشین گوئیاں ہو بہو درست ثابت ہوئی ہیں۔ مثال کے طور پر سال ۱۹۹۵ء کی مفید عالم جنتری کے صفحہ ۲۶ اور ۲۷ کالم اوّل پر ہم نے لکھا تھا کہ پاکستان، بھارت، افغانستان اور سومالیہ وغیرہ ممالک میں سیاسی ٹکراؤ، سرکاری ڈھانچہ میں ردو بدل، مذہبی فسادات اور جھگڑے، آگ زنی اور تشدد آمیز واقعات کا پیدا ہونا سیلاب و بھونچال وغیرہ قدرتی آفات سے نقصان ہونے کے یوگ ہیں۔ کسی چوٹی کے رہنما کی جگہ خالی ہونے کے بھی یوگ ہیں . . . پنجاب کے پردھان لیڈر کے لئے سال کا نصف حصہ ناقص ہوگا (دیکھیں صفحہ نمبر ۲۹ پر) اس طرح کی بہت سی پیشین گوئیاں اور بھی ٹھیک ثابت ہوئی ہیں ہماری گذشتہ سالوں کی جنتریاں مطالعہ کی جا سکتی ہیں۔

پنڈت پنا لال جیوتشی۔ ایم اے۔

## داخلہ نو پرویش کنڈلی اور دنیا کے حالات

برس پرویش کنڈلی

۶ راہو | ۴ | ۳
۷ | ۵
۸ | ۲
۹ برہسپتی | ۱۱ بدھ | ۱ شکر
۱۰ | سورج، چندرماں، منگل، کیتو، سنیچر

بکرمی سمت ۲۰۵۳ کا آغاز چیت بدی اماوس بروز منگلوار ۱۹ مارچ ۲۴ گھڑی ۱۰ پل پر شام ۴ بجکر ۱۶ منٹ پر سنگھ لگن میں داخل ہوگا۔ برس لگن کا مالک سورج آٹھویں خانہ منگل، سنیچر، چندرماں کیتو وغیرہ گرہوں کے ساتھ پنج گرہی یوگ بنا رہا ہے۔ دسویں خانہ پر سنیچر کی خاص نظر پڑ رہی ہے۔ گرہ یوگ کے مطابق آئندہ سال میکھ، کرک، کنیا، برشچک، مکر، کنبھ اور مین راشی کے زیر اثر پڑنے والے ممالک جیسے فلسطین، ہانگ کانگ، عراق، پاکستان، بوسنیا، کیوبا، شری لنکا، بنگلہ دیش وغیرہ ممالک میں بھی سیاسی تبدیلیاں، سیاسی قتل، انتشار، حکومت میں تبدیلی قدرتی حادثات زیادہ ہوں گے۔ بنگلہ دیش، امریکہ، جاپان اور کسی افریقائی ملک میں بھونچال، سیلاب وغیرہ قدرتی آفات سے نقصانات ہوں گے۔ کیمیاوی ہتھیاروں کے استعمال کا اندیشہ ہے۔

## جگت لگن کنڈلی اور دنیا کے حالات

جگت لگن کنڈلی

۷ | ۶ راہو | ۵ | ۴
۸ پلوٹو | ۹ برہسپتی | ۳
۱۰ یورینس، نیپچون | ۱۲ سنیچر، کیتو، منگل | ۲ شکر
۱۱ چندرماں | ۱ سورج، بدھ

جگت لگن کنڈلی جیسا کہ بدی ایکادشی تتھی ۱۳ اپریل بروز سنیچروار دھنشٹا کے نچھتر اور کنبھ کے چندرماں میں شام ۴ بجکر ۴۷ منٹ پر کنیا لگن میں داخل ہوگی۔ خانہ لگن پر منگل، سنیچر کی مشترکہ (اکٹھی) نظر پڑ رہی ہیں۔ لگن کا مالک بدھ آٹھویں خانہ میں سورج کے ساتھ ہے۔ اگرچہ ان پر برہسپت کی خاص نویں نظر پڑنا لوگ کارک ہے۔ کنڈلی میں متعلق کنیا، تلا، کنبھ اور مین راشیاں خاص طور پر پاپ گرہوں کے زیر اثر ہیں۔ ان راشیوں کے زیر اثر آنے والے ممالک پچھمی افریقہ، کیوبا، عرب دیش، پاکستان، بنگلہ دیش، عراق، تبت، بھارت، افغانستان وغیرہ ملکوں میں سیاسی اُتھل پتھل، حکومت کا بدلنا بھونچال، سیلاب، زمین کا کھسکنا وغیرہ قدرتی آفتوں کا ڈر رہے گا۔ کہیں سیاسی تبدیلیاں اور کسی اہم لیڈر کی جگہ خالی ہونے کے یوگ ہیں۔

## گرہوں کی آکاشی کونسل کا بھارت اور دنیا پر اثر

گرہوں کے دس ادھیکاروں (عہدوں) میں سے سات ادھیکار شبھ (نیک) گرہوں کو اور تین ادھیکار غور و رغیصلے، گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔ راجہ اور رسوں کا مالک شبھ مگر کمزور گرہ بدھ بنا ہے۔ منتری (وزیر) عہدہ ناقص اور تیز طرار گرہ سنیچر کو حاصل ہوا ہے۔ زراعت گرمی کی فصلوں کا مالک سورج ہوتا ہے۔ بارش پھل اور فوج کے عہدوں کا مالک شبھ گرہ شکر بنا ہے۔ گرہوں کی موجودہ آکاشی کونسل کے زیر اثر بھارت کے دیسی اور بدیشی بیوپار میں خاص ترقی ہوگی۔ مگر سکھ اور ترقی کے فائدے چند خصوصی طبقہ کے لوگوں کو ہی حاصل ہوں گے۔ روزمرہ کی ضروری اشیاء کی کمی اور شدت کی مہنگائی کی وجہ سے عام رعایا کا دکھ اور تکلیفوں میں اضافہ ہوگا۔

سال سمہ ۱۹۹۶ء کے دوران سنیچر مین راشی میں ہی گردش کرے گا۔ جس سے دنیا کے اتری حصہ میں پڑنے والے ممالک میں سیاسی رد و بدل حکومت کا بدلنا، سمندری طوفان، بھونچال وغیرہ آنے کا خوف رہے گا۔

## گرہ گوچر اور دنیا کے حالات

سال سمہ ۱۹۹۶ء کے شروع کے مہینے جنوری کی ۱۴ تاریخ سے کال سرپ یوگ بنا ہوا ہے۔ جس سے دنیا کے بہت سے ملکوں کے درمیان تناؤ اور کشیدگی کے حالات بنیں گے۔ بھارت، پاکستان، شری لنکا، چین، بوسنیا، بنگلہ دیش، افغانستان وغیرہ ممالک کے اندرونی حالات بگڑیں گے۔ کہیں آگ زنی، توڑ پھوڑ، دہشت گردی، سیاسی قتل اور حادثہ جیسی وارداتیں ہوں گی۔ کہیں فوجی ٹکراؤ ہوں گے تو کہیں بڑی طاقتوں کے درمیان نئے سیاسی گٹھ جوڑ بنیں گے۔ ۱۰ مارچ کو سورج، شنی کے درمیان ۲۹ مارچ کو منگل، شنی کے درمیان، ۲ اپریل کو سورج، کیتو کے درمیان اور ۱۵ اپریل کو منگل، کیتو گرہوں کے درمیان درجہ گت یتی بن رہی ہے۔ جس عرصہ کے دوران بھارت، پاکستان، افغانستان، بنگلہ دیش وغیرہ ملکوں میں اہم سیاسی تبدیلیاں ممکن ہوں گی۔ کہیں حکومت میں تبدیلی۔ کسی اہم لیڈر کا عہدہ بدلنا سیاسی ٹکراؤ اور کہیں بدامنی کے حالات بنیں گے۔

۱۴ مئی سے ۱۴ جون تک برہسپت اور شکر کے درمیان سم سپتک یوگ رہے گا۔ اس عرصہ میں بہت سے مخالف ملک بھی باہمی طور پر نزدیک آئیں گے۔ پاکستان، عراق، ایران، افغانستان، بنگلہ دیش وغیرہ ملکوں میں بدامنی، فرقہ وارانہ فسادات، دہشت گردی کی خبریں ملیں گی۔ ۱۸ جولائی سے سنیچر مین راشی میں وکری ہونے سے بھارت، پاکستان، بنگلہ دیش، شری لنکا، عراق وغیرہ ملکوں میں اندرونی گڑبڑ اور سیاسی اتار چڑھاؤ پیدا ہوں گے۔ جولائی اگست میں سیلاب، بھونچال وغیرہ قدرتی آفات سے دیگر نقصانات ہونے کا اندیشہ ہے۔

۱۶ ستمبر سے ۱۵ اکتوبر کے دوران سورج، راہو کا یوگ بنا رہے گا۔ اس عرصہ میں پاکستان، عراق، بنگلہ دیش، افغانستان، بھارت وغیرہ ممالک میں اہم سیاسی تبدیلیاں، حکومت کا پلٹنا (تبدیلی) اور سیاسی فسادات ہونے کا ڈر ہے۔

آکاشی کونسل میں بدھ اور شکر گرہوں کو خصوصی ادھیکار حاصل ہونے سے عورتوں کے حقوق اور ان کی اہمیت میں اضافہ ہوگا۔ ان کے عہدوں میں ترقی عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ رکے کام بنیں گے اور تعلیمی معیار میں بہتری آئے گی۔

## دنیا کے کچھ اہم ممالک

امریکہ اس کی باثر راشی مکھن ہے۔ نومبر میں داخلہ اور جگت لگن کمبھ میں اس راشی کی حالت اچھی ہے لیکن راشی کا سوامی بدھ آٹھویں خانہ میں ہونے سے دیش کے اندرونی معاملات اور سیاسی حالات میں کافی اتار چڑھاؤ کا ماحول بنا رہے گا۔ انسانی حقوق کے تحفظ کی آڑ لیکر اور اپنے سیاسی گٹھ جوڑ والے ممالک و دھڑوں جیسے NATO, (CEATO) کے ذریعہ مختلف یوروپی اور ترقی پذیر ممالک جیسے بوسنیا / ہرزگووینا / سومالیہ وغیرہ ممالک کے اندرونی معاملات میں مداخلت کرے گا۔ چین / عراق شمالی کوریا اور روس کے ساتھ تعلقات میں تناؤ رہے گا۔ پاکستان کو جدید ترین ہتھیاروں کی سپلائی جاری رکھے گا۔ بھارت کے ساتھ اقتصادی نوعیت کے سمجھوتے ہوں گے۔ اس طرح وہ دوغلی پالیسی اختیار کرے گا۔ شمالی امریکہ میں بھونچال وغیرہ آنے کا ڈر ہوگا۔

روس جگت لگن کمبھ میں اس کا باثر راشی کمبھ شبھ حالت میں ہے اقتصادی کھلاپن کو بڑھاوا ملے گا اور بین الاقوامی منچوں پر اس کا اثر بڑھے گا۔ امریکہ کی ہٹلر شاہی کا ڈٹ کر مخالفت کرے گا۔ راشی سوامی شنی کا کیتو کے ساتھ میل رہنے سے اندرونی گٹھ بندی اور سیاسی غیر یقینی بنی رہے گی۔

پاکستان کی باثر راشی کنیا ہے۔ جگت لگن کنیا میں راہو پورے سال گردش کرے گا اور بدھ آٹھویں خانہ میں ہونے سے حکمرانوں و سرکار کو سیاسی مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ پاکستان میں اندرونی خانہ جنگی بنی رہے گی۔ سندھ و بلوچستان میں دنگے ٹکراؤ، دھماکوں سے پاکستان کی موجودہ سرکار کی عظمت کو دھکا لگے گا۔ ۱۶ ستمبر سے ۱۵ اکتوبر تک اس کی راشی پر سورج، راہو کا یوگ رہنے سے مہاجر قومی موومنٹ خاص طور پر زور پکڑے گی۔ عوامی مخالفت، انتشار، آگ زنی، سیاسی قتل اور بم دھماکے ہوتے رہیں گے۔ کشمیر مسئلہ پر بھارت کے ساتھ اپنی ٹکراؤ کی پالیسی قائم رکھے گا۔ نصف سال میں بے نظیر سرکار کو سیاسی مشکلات کا سامنا رہے گا۔ کئی سیاسی حادثات اور قدرتی آفات کی وجہ سے کافی مالی نقصان ہوگا۔ امریکہ سے خطرناک ہتھیاروں کو حاصل کرنے میں کچھ کامیابی حاصل ہوگی۔

## گوچر گرہ اور بھارت کے حالات سمہ ۱۹۹۶ء

### کنڈلی آزاد بھارت

۱
۲ راہو
۳ منگل
۴ سورج چندر شکر بدھ شنی
۵
۶
۷ برہسپتی
۸ کیتو
۹
۱۰
۱۱
۱۲

### آزاد بھارت کا ۴۹ واں سال

۴ سورج شکر
۵ بدھ
۶ منگل
۷ راہو
۸ برہسپتی
۹
۱۰
۱۱ سنیچر
۱۲ چندر
۱ کیتو
۲ منتھا
۳

آزاد بھارت اپنے ۴۹ ویں سال (۱۵ اگست سمہ ۱۹۹۵ء) سے سنگھ لگن میں داخل ہو چکا ہے۔ لگن کا مالک سورج بارہویں خانہ میں متیش شکر کے ساتھ ہونا خاص اہمیت رکھتا ہے۔ اگرچہ دسویں خانہ میں مقیم کا ہونا ملک کی اقتصادی پوزیشن کے لئے اچھا ہے۔ گرہ یوگ کے مطابق ۱۴ اگست سمہ ۱۹۹۶ء تک کا عرصہ ملک کے سرکردہ لیڈروں کے لئے الجھنوں سے بھرا ہوا وقفہ ہے۔ اس عرصہ میں موجودہ مرکزی منتری منڈل میں زبردست تبدیلیاں ہونے کے یوگ ہیں۔ روپیہ کے پھیلاؤ اور ضروری اشیاء کی قیمتوں میں

شدت کی تیزی کی وجہ سے عام جنتا کا رخ موجودہ سرکار کے خلاف ہو جائیگا۔

## یوم جمہوریت بھارت کا ۴۷واں سال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ سورج منگل نیپچون | ۹ برہسپتی بدھ | ۸ پلوٹو | ۷ |
| ۱۱ یورینس شکر | ۱۲ کیتو | ۶ راہو | |
| ۱ چندر | ۳ | ۵ | |
| ۲ | | ۴ | |

۴۷ویں یوم جمہوریت (۲۶ جنوری ۱۹۹۶ء کی برس کنڈلی میں دھن لگن طلوع ہوا ہے۔ خانہ نمبر اول میں برہسپت اور بدھ کا یوگ ظاہر کرتا ہے کہ آئندہ نئی سرکار گٹھ جوڑ سرکار بنے گی۔ دوسرے خانہ میں بھارت کی راشی مکر پر اگرچہ سورج منگل کا یوگ شبھ ہے۔ مگر منگل غروب حالت میں ہونے سے بھارت کے سیاسی حالات پیچیدہ ہوں گے۔ موجودہ مرکزی حکومت کے لئے ۱۹۹۶ء کے نصف چار ماہ خاص جدوجہد والے ہوں گے۔ اس سال کے شروع کے مہینے اگنی پریکشا والے ثابت ہونگے۔

## لوک سبھا چناؤ اور بھارت کا سیاسی ماحول ۱۹۹۶ء

مارچ اپریل میں منعقد ہونے والے لوک سبھا اور جنرل اسمبلی کے انتخابات کے دوران بھارت کے سیاسی ماحول (ادارے) میں اہم تبدیلیاں دیکھنے کو ملیں گی۔ الیکشن نتائج پر پیشن گوئی کرنے سے پہلے ہمیں موجودہ پردھان منتری شری پی۔ وی۔ نرسمہا راؤ کی دستیاب کنڈلی پر تبصرہ کر لینا مناسب ہوگا۔

### کنڈلی شری نرسمہا راؤ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ راہو | ۶ | ۵ برہسپتی شکر | ۴ |
| ۸ | ۹ | ۳ سورج بدھ منگل | |
| ۱۰ | ۱۲ چندر | ۱ شنی کیتو | ۲ |
| | ۱۱ | | |

شری راؤ کی کنڈلی میں کنیا لگن طلوع ہوا ہے۔ دسویں خانہ میں سورج۔ بدھ کا یوگ اگرچہ یوگ کارک ہے۔ مگر منگل اس راج یوگ میں رکاوٹیں پیدا کر رہا ہے۔ آجکل راہو کی مہادشا کے اثر میں راہو کی انتردشا چل رہی ہے۔ جو کہ ۵ اگست ۱۹۹۶ء تک رہے گی۔ اس کا پھل شاستروں میں اچھا نہیں لکھا۔ راہو دشا کے زیر اثر اپنے کسی عزیز کے تعلق سے ذکھ تکلیف، بیماری اور عہدہ کا نقصان ہونا وغیرہ ناقص پھل ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ گوچر میں راہو ۶ دسمبر ۱۹۹۵ء کے بعد کنیا راشی میں ہی گردش کریگا۔ جس کے زیر اثر ۶ دسمبر سے شری راؤ کو شدید خراب حالات سے گذرنا پڑے گا۔ ۱۶ فروری سے انکی راشی (مین) پر سنیچر کی ساڑھ ساتی کا ناقص اثر شروع ہو جائے گا۔ جو کہ انکے وقار کے لئے منحوس ثابت ہو سکتا ہے۔

۷ مارچ کو سورج سنیچر کے درمیان ۲۲ مارچ کو منگل۔ سنیچر کے درمیان یتی ہونا اور ۴ اپریل کو گرست اہست چاند گرہن ۱۶ اپریل کو سورج۔ کیتو اور ۱۵ اپریل کو منگل کیتو کے درمیان انشں درجہ کن یتی ہونے سے یہی اشارے ملتے ہیں کہ مرکزی حکومت نمایاں تبدیلیاں ہوں گی۔ کوئی روحانی طاقت ہی اپنے کرشمہ سے کانگریس (آئی) سرکار اور شری نرسمہا راؤ کے وقار کو بچا سکتی ہے۔ کچھ صوبوں میں کانگریس (آئی) پارٹی کے وقار کو گہرہ دھکہ لگے گا۔ اور کچھ صوبوں میں یقینی طور پر کامیابی حاصل ہوگی۔ کانگریس پارٹی کے کچھ اپنے ممبر ہی اس کے وقار کو نقصان پہنچائیں گے

چناؤ میں بھارتیہ جنتا پارٹی ملک کی سب سے زیادہ مقبول پارٹی کے طور پر ابھرے گی۔ مدھیہ پردیش، ہماچل پردیش، ہریانہ، دہلی، مہاراشٹرا، گجرات، اتر پردیش، کرناٹک، راجستھان وغیرہ صوبوں میں اس کے وقار میں اضافہ ہوگا۔

مرکز میں ایک نئی گٹھ بندھن (مشترکہ) سرکار کے گدی نشین ہونے کے خاص

یوگ پائے جاتے ہیں۔

۱۴ مئی سے ۱۴ جون تک برہسپت۔ شکر گرہوں کے درمیان سم سپتک یوگ بنا رہے گا اور جیٹھ مہینے میں پانچ سنیچر وار پڑیں گے۔ جس سے ملک کے اُتر۔ پوربی علاقوں میں کہیں بھونچال / زمین کا دھنسنا اور پاکستان کے ساتھ جنگ کے حالات پیدا ہوں گے۔ سیاسی حالات بھی غیر یقینی سے رہیں گے۔ سیاسی پارٹیاں نئے گٹھ جوڑ بنائیں گی۔ کشمیر، اتر پردیش، بہار اور پنجاب وغیرہ صوبوں میں سماجک و سیاسی حالات بگڑ جائیں گے۔ مرکزی سرکار بھی ڈانوا ڈول رہے گی۔

۱۶ جون سے ۱۵ جولائی تک اساڑھ ماس رہے گا اور اساڑھ ماہ میں پانچ منگلوار ہونے سے اتر پچھمی اور پوربی علاقوں جیسے مہاراشٹر، آسام، پنجاب، ہریانہ، پچھمی بنگال ہماچل، کشمیر وغیرہ صوبوں میں سیلاب، زمین کا کھسکنا، ژالہ باری وغیرہ قدرتی آفات سے نقصان ہونے کے یوگ ہیں۔ کہیں پر دہشت گردی اور بدامنی کے سماچار (خبریں) بھی ملیں گی۔

۱۸ جولائی کے بعد سنیچر مین راشی میں وکری ہونے سے کسی سرکردہ سیاسی پارٹیوں اور لیڈروں میں آپسی ٹکراؤ اور سیلاب وغیرہ قدرتی آفات سے شدید نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔

۱۳ جولائی سے ۱۰ اگست تک ساون ماہ میں پانچ منگلوار ہونا اور ۱۶ ستمبر سے ۱۷ اکتوبر کے درمیان سورج۔ راہو کا یوگ ہونے سے مرکزی سرکار میں خصوصی اتار چڑھاؤ پیدا ہوں گے۔ کہیں راجا کا بدلنا اور کسی اہم لیڈر کا عہدہ خالی ہوگا۔

۴ نومبر کو شکر۔ راہو کا یوگ اور ۱۷ ستمبر کے بعد ۲۲ مارچ ۱۹۹۷ء تک منگل۔ راہو کا یوگ رہنے سے کہیں سیاسی تبدیلیاں، لیڈروں میں آپسی تناؤ اور دہشت گردی کے حالات پیدا ہوں گے۔ کشمیر کا مسئلہ بھی بھارت کے لئے چنوتی کا باعث بنے گا۔ بھارت کا سیاسی ماحول ڈانوا ڈول و غیر یقینی بنا رہے گا۔ قیمتوں میں شدت کی تیزی کی وجہ سے عام لوگ پریشان رہیں گے۔ اگرچہ بھارت کی درآمد اور برآمدات دونوں میں اضافہ ہوگا۔

## بھارت کے کچھ اہم صوبہ جات

**ہماچل پردیش** کی راشی مین ہے۔ ۴۷ویں یوم جمہوریت کی کنڈلی میں اس کی راشی پر کیتو گردش کر رہا ہے اور اس پر منگل کی خاص نظر پڑ رہی ہے ۱۶ فروری ۱۹۹۶ء سے شنی بھی اس پر گردش کرے گا جبکہ راشی کا مالک بدھ کی لگن میں حالت مشتبہ ہے۔ نتیجہ بطور سرکار کو شدید مشکلات کا سامنا رہے گا۔ ریاستی کانگریس آپسی اختلافات اور گروہ بندی کا شکار رہے گی۔ پردیش بھارتیہ جنتا پارٹی کی حالت بہتر بنے گی۔

بجلی، آبی وسائل، پھلوں، باغبانی، سیب، جنگلات (شجر کاری) شہد کی مکھیوں کی پرورش، مرغی پالن، اونی کپڑے، دستکاری و ہنر مندی، چھوٹی صنعتیں، تعلیم، سیاحت، جڑی بوٹی وغیرہ دھندوں کو بڑھاوا دینے کے لئے سرکار خاص طور پر کچھ پروگرام بنائے گی۔ لیکن قدرتی آفات کی وجہ سے ان میں پوری طرح کامیابی حاصل نہیں ہو پائے گی۔ روزمرہ استعمال کی اشیاء کی قیمتوں میں بے تحاشہ اضافہ سے بے روزگاری، بھرشٹاچار اور بے چینی کی وجہ سے عوامی غصہ بڑھے گا۔

۱۸ جولائی سے شنی جن راشی میں وکری ہونے سے سیاسی غیر یقینی بڑھے گی اور زمین کھسکنے، بھونچال، حادثات اور بارش کی زیادتی سے باڑھ وغیرہ سے زرعی و جان و مال کا نقصان ہونے کے یوگ ہیں۔

**پنجاب** اس کی مشہور راشی کنیا اور مالک راشی مین مانی جاتی ہے۔

باقی صفحہ نمبر 31 پر دیکھیں

# نام راس اور نچھتر معلوم کرنے کا طریقہ

اپنی راس اور نچھتر معلوم کرنے والے کو چاہیئے کہ اپنے نام کا پہلا حرف اس نقشہ میں دیکھے۔ اس حرف کے اُوپر جو راس لکھی ہے وہی اُس شخص کی راس ہوگی اور جو نچھتر اس کے دائیں ہاتھ لکھا ہے وہی اس کا نچھتر ہوگا۔ مثلاً ایک شخص نقو رام کی راس و نچھتر معلوم کرنا ہے۔ پہلا حرف "ن" زیریں برسچک راس اور دائیں ہاتھ انرادھا نچھتر لکھا ہے پس نقو رام کی راس برسچک اور نچھتر انرادھا ہے۔ اسی طرح ہر ایک نام کی راس اور نچھتر دیکھ لیں۔

| میکھ چرن نچھتر | میکھ حروف راس | برکھ چرن نچھتر | برکھ حروف راس | متھن چرن نچھتر | متھن حروف راس | کرک چرن نچھتر | کرک حروف راس | سنگھ چرن نچھتر | سنگھ حروف راس | کنیا چرن نچھتر | کنیا حروف راس | تلا چرن نچھتر | تلا حروف راس | برسچک چرن نچھتر | برسچک حروف راس | دھن چرن نچھتر | دھن حروف راس | مکر چرن نچھتر | مکر حروف راس | کنبھ چرن نچھتر | کنبھ حروف راس | مین چرن نچھتر | مین حروف راس |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اشنی ۱ | चु چو | کرتکا ۲ | इ ای | مرگشرا ۳ | क ک | پنرباس ۴ | ही ہی | مگھا ۱ | म م | اترا پھالگنی ۲ | टो ٹو | چترا ۳ | र ر | وشاکھا ۴ | तो تو | مولا ۱ | ये یے | اترا کھاڑ ۲ | भो بھو | دھنشٹا ۳ | गु گو | پوربا بھادرپد ۴ | दि دی |
| ۲ | चे چے | ۳ | उ او | ۴ | कि کی | پکھ ۱ | हु ہو | ۲ | मि می | ۳ | प پ | ۴ | रि ری | انورادھا ۱ | न ن | ۲ | यो یو | ۳ | ज جا | ۴ | गे گے | اترا بھادرپد ۱ | दु دو |
| ۳ | चो چو | ۴ | ए اے | آردرا ۱ | कु کو | ۲ | हे ہے | ۳ | मु مو | ۴ | पि پی | سواتی ۱ | रु رو | ۲ | नि نی | ۳ | भ بھ | ۴ | जि جی | شت بھکھا ۱ | गो گو | ۲ | थ تھ |
| ۴ | ला لا | روہنی ۱ | ओ او | ۲ | घ گھ | ۳ | हो ہو | ۴ | मे مے | ہست ۱ | पु پو | ۲ | रे رے | ۳ | नु نو | ۴ | भि بھی | ابھجت | जु جو | ۲ | स سا | ۳ | झ جھ |
| بھرنی ۱ | लि لی | ۲ | वा وا | ۳ | ङ انگاں | ۴ | डा ڈا | پوربا پھالگن ۱ | मो مو | ۲ | ष کھ | ۳ | रो رو | ۴ | ने نے | پوربا کھاڑ ۱ | भु بھو | ۲ | जे جے | ۳ | सि سی | ۴ | ञ انجاں |
| ۲ | लु لو | ۳ | वि وی | ۴ | छ چھ | آشلیکھا ۱ | डि ڈی | ۲ | ट ٹ | ۳ | ण ناں | ۴ | त ت | جیشٹھا ۱ | नो نو | ۲ | ध دھ | [illegible] | [illegible] | ۴ | सु سو | ریوتی ۱ | दे دے |
| ۳ | ले لے | ۴ | वु وو | پنرباس ۱ | के کے | ۲ | डु ڈو | ۳ | टि ٹی | ۴ | ठ ٹھ | وشاکھا ۱ | ति تی | ۲ | य یا | ۳ | फ پھ | [illegible] | खि [illegible] | پوربا بھادرپد ۱ | से سے | ۲ | दो دو |
| ۴ | लो لو | مرگشرا ۱ | वे بے | ۲ | को کو | ۳ | डे ڈے | ۴ | टु ٹو | چترا ۱ | पे پے | ۲ | तु تو | ۳ | यि یی | ۴ | ढ ڈھ | [illegible] | [illegible] | ۲ | सो سو | ۳ | च چا |
| کرتکا ۱ | आ آ | ۲ | वो بو | ۳ | ह ہا | ۴ | डो ڈو | اترا پھالگنی ۱ | टे ٹے | ۲ | पो پو | ۳ | ते تے | ۴ | यु یو | اترا کھاڑ ۱ | भे بھے | [illegible] | ग गि [illegible] | ۳ | द دا | ۴ | चि چی |

## قسمت یعنی تقدیر کے روزانہ حالات

| نمبر ۱ | | | | نمبر ۲ | | | | نمبر ۳ | | | | نمبر ۴ | | | | نمبر ۵ | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ | ۱ | ۷ | ۶ | ۳ | ۲ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۱۱ | ۱۰ | ۹ | ۸ | ۱۹ | ۱۸ | ۱۷ | ۱۶ |
| ۱۵ | ۱۳ | ۱۱ | ۹ | ۱۵ | ۱۴ | ۱۱ | ۱۰ | ۱۵ | ۱۴ | ۱۳ | ۱۲ | ۱۵ | ۱۴ | ۱۳ | ۱۲ | ۲۳ | ۲۲ | ۲۱ | ۲۰ |
| ۲۳ | ۲۱ | ۱۹ | ۱۷ | ۲۳ | ۲۲ | ۱۹ | ۱۸ | ۲۳ | ۲۲ | ۲۱ | ۲۰ | ۲۷ | ۲۶ | ۲۵ | ۲۴ | ۲۷ | ۲۶ | ۲۵ | ۲۴ |
| ۳۱ | ۲۹ | ۲۷ | ۲۵ | ۳۱ | ۳۰ | ۲۷ | ۲۶ | ۳۱ | ۳۰ | ۲۹ | ۲۸ | ۳۱ | ۳۰ | ۲۹ | ۲۸ | ۳۱ | ۳۰ | ۲۹ | ۲۸ |

یہ ایک ایسا راز ہے جس کو نجومی لوگ بڑی مشکل سے بتایا کرتے ہیں۔ آپ کسی کو کہیں کہ ۱ سے ۳۱ نیچے کوئی ہندسہ دل میں سوچے اور ہمیں بتائے کہ وہ ہندسہ کس کس نمبر کی جدول میں آتا ہے۔ جن نمبروں کی جدول میں وہ سوچا ہوا ہندسہ بتلائے اُن کے اُوپر کے بائیں کونے کے ہندسوں کو جمع کر لو۔ پس اس کا سوچا ہوا ہندسہ نکل آئے گا۔ اس نمبر پر اس کی قسمت کا حال بتا دو۔ فرض کرو ایک شخص نے ۳۱ کا ہندسہ سوچا ہے۔ اب دیکھو کہ ۳۱ کا ہندسہ کون کون سی جدول میں ہے۔ دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ ۳۱ کا ہندسہ جدول نمبر ۱۔۲۔۳۔۴۔۵ میں لکھا ہے۔ اب ان جدولوں کے بائیں کونوں کے ہندسے ۱۔۲۔۴۔۸۔۱۶ جمع کر لو۔ پورا ۳۱ بنتا ہے۔ پرشن کرنے والے کو کہہ دو کہ تم نے ۳۱ کا ہندسہ سوچا ہے۔ اب اس کے مطابق جواب دیکھ لو جو اس نمبر کی فہرست میں تمہاری مشکل کے حل کے لئے لکھا گیا ہے۔ (۱) تمہاری آمد اس وقت پوری ہوگی جب تم کو اس کا خواب و خیال بھی نہ ہوگا (۲) قسمت کا ستارہ چمکنے والا ہے (۳) غیر متوقع جگہ سے تمہاری اُمید پوری ہو جائے گی (۴) جس خواہش کے لئے پریشان ہو اس کی کامیابی کے لئے اب انتظار نہ کرنا پڑے گا (۵) تمہارے لئے مسرت کا وقت آنے والا ہے تم خود دیکھ کر حیران رہ جاؤ گے (۶) مستقل مزاج رہو کوئی بہتری کا سلسلہ عنقریب نکلنے والا ہے (۷) تمہاری مشکل جلد ہی تسلی بخش طور پر حل ہو جائے گی (۸) تمہاری قسمت میں کچھ روپیہ لکھا ہے لیکن ملے گا قدرے دیر سے (۹) تمہارے سامنے تھوڑے دنوں تک ایک تجویز رکھی جائے گی اسے منظور کر لینے سے پہلے آپ کو اچھی طرح غور کر لینا ہوگا۔ (۱۰) تمہاری کیفیت اس وقت عجیب ہے اب تم عنقریب اچھی صورت اختیار کرو گے (۱۱) تمہاری آرزو [illegible] رنج کا زمانہ گزر گیا ہے اب تم کو آرام اور خوشی محسوس ہوگی (۱۲) تمہارا کام دقت طلب ہو ٹھیک ہو جائے گا۔ دوسروں کی صلاح کی طرف اب توجہ مت کرو (۱۳) تمہاری مشکل کسی ذریعہ سے حل ہوگی (۱۴) جس کام کے متعلق حیران ہو رہے ہو اُس کے حالات کی دلدل میں سخت مشکلات ہیں (۱۵) تقدیر کی غیر متوقع تحریک تمہارے خیالات میں تبدیلی پیدا کر دے گی (۱۶) تم کو صبر کرنا لازمی ہے کچھ دن اور باقی ہیں۔ فلک پیر کے چکر نکلنے سخت مشکل ہیں۔ تیری تقدیر کے چکر (۱۷) جو حالات تم پر گزر رہے ہیں اُن کی آئندہ بہتری کی نسبت اُمید ہے تم وشواس رکھو گے (۱۸) پریشانی کے خیالات ترک کر دو اب وہ وقت آگیا ہے کہ تم کو آرام اور خوشی نصیب ہوگی (۱۹) تمہیں خوشی کا مقام ہے کہ تمہارے حالات کسی وسیلہ سے بہتر صورت اختیار کرنے والے ہیں (۲۰) یہ شکل دلالت کرتی ہے کہ تمہاری کوشش میں ضرور مدد ہوگی فائدہ اٹھاؤ گے (۲۱) تمہارے حالات عجیب تم پر چکر کھاتے ہیں ان کی نسبت تمہاری رائے ایک ماہ کے عرصہ تک بدل جائے گی (۲۲) تم کو جلدی ایک ایسی خبر ملے گی جو تمہارے حق میں ہوگی اور تمہاری خواہشات کو تیز کر دے گی (۲۳) تم عرصہ سے پریشان ہو تمہارے کاروبار میں چند دنوں تک اضافہ ہوگا جس سے تم کو فائدہ ہوگا (۲۴) وقت آنے والا ہے تمہاری خواہش ضرور پوری ہوگی (۲۵) تم کو یقین دینے والی ذمہ وار پوزیشن ہے تم اس کو منظور کر لو اس کے ذریعہ تمہارا مطلب راستی پر آجائے گا۔ (۲۶) غیر ضروری معاملات پر اپنا وقت اور دماغ ضائع مت کرو۔ دولت اور مسرت تمہارے ہمرکاب رہے گی (۲۷) قسمت کا ستارہ اچھا ہے جن حالات سے تم ڈرتے ہو وہ پیدا ہی نہیں ہوں گے (۲۸) تم اپنے کام میں مستعد رہو۔ جن معاملات کو تم حل نہیں کر سکتے ان کو اپنے حال پر چھوڑ دو۔ وہ خود بخود ٹھیک ہو جائیں گے (۲۹) جب تم یہ محسوس کرتے ہو کہ تمہاری قسمت گردش میں ہے تو پھر تم اس مارگ پر کیوں چلتے ہو جس میں تم کو نقصان پہنچتا ہے (۳۰) جب تم یہ سمجھتے ہو کہ تم راستی پر ہو تو پھر اپنے چار پر مضبوط رہو۔ گھبرانا تمہیں جائز نہیں (۳۱) یہ توقع مت کرو کہ تمہاری خواہش پوری نہیں ہوگی۔ تم اپنی کوشش اس کے لئے برابر جاری رکھو۔ آثار واضح پائے جاتے ہیں کہ تمہاری خواہش ضرور پوری ہوگی +

## نوگرہوں کے جنتر

سورج

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

منگل

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۳ | ۸ |
| ۵ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۴ |

بدھ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | ۴ | ۹ |
| ۶ | ۸ | ۱۰ |
| ۷ | ۱۲ | ۵ |

برہسپت

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۵ | ۱۰ |
| ۷ | ۹ | ۱۱ |
| ۸ | ۱۳ | ۶ |

شکر

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | ۶ | ۱۱ |
| ۸ | ۱۰ | ۱۲ |
| ۹ | ۱۴ | ۷ |

سنیچر

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴ | ۷ | ۱۲ |
| ۹ | ۱۱ | ۱۳ |
| ۱۰ | ۱۵ | ۸ |

راہو

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۸ | ۱۳ |
| ۱۰ | ۱۲ | ۱۴ |
| ۱۱ | ۱۶ | ۹ |

کیت

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶ | ۹ | ۱۴ |
| ۱۱ | ۱۳ | ۱۵ |
| ۱۲ | ۱۷ | ۱۰ |

چندرماں

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۲ | ۷ |
| ۴ | ۶ | ۸ |
| ۵ | ۱۰ | ۳ |

## شترو ناش کے لئے

۱۱ ۱
۱۲ ۲
۱۳ ۳
۱۴ ۴

## دھن پراپتی کے لئے

۹
۳ ۷ ۱ ۸ ۲
۴
۶

# بارہ ۱۲ راشیوں کا ماہانہ و سالانہ پھل آدیش بابت سال ۱۹۹۶ء

ذیل میں بارہ راشیوں کا سالانہ پھل (اثر) گرہوں کی گوچر پوزیشن کے مطابق لکھ رہے ہیں۔ اپنی زندگی سے متعلق تفصیل سے مستقبل کے حالات جاننے کے لئے صحیح جنم پتری کا ہونا لازمی ہے۔ علمی طریقہ سے جنم پتری/ برس پھل بنوانے کے لئے اپنا نام، وقت اور مقام پیدائش اور موجودہ جاری پیشے کی تفصیل ارسال کریں۔ اس کے علاوہ خاص طور پہ سوالوں کے جواب جو کوئی بھی درکار ہوں وہ بھی لکھیں۔ اس سال کے دوران پیش آنے والے حالات اور واقعات کے ورش پھل بنوانے کی فیس ۲۲۱/- روپے ہے۔ طویل جنم پتری بنوانے کی فیس ۱۵۱/- روپے ہے ڈاک خرچ اس کے علاوہ ہوگا۔ جنم پتری بنوانے کی فیس پیشگی ادا کرنا ہوگی۔ ودیش میں پیدا ہوئے افراد کی جنم پتری بنوانے کی فیس ۱۳ پونڈ برٹش پوسٹل آرڈر یا ۱۵ امریکی ڈالر بمعہ ڈاک خرچ ادا کرنی ہوگی۔ خیر اندیش پنڈت پنالال جیوتشی جالندھر




## میکھ راشی چو، چے، چو، لا، لی، لو، لے، لو، ا

**گوچر پھل** سال کے شروع سے ۱۵ فروری تک سینچر کی ناقص نظر اس راشی ہوگی۔ ۱۶ فروری سے سال کے آخر تک سینچر کی ساڑھ ستی اس راشی پہ چلے گی۔ ۱۲ اگست سے ۸ اکتوبر کے درمیان اس راشی کا مالک منگل نیچ راشی (کرک) میں گردش کرے گا۔ گردش کے اثرات کے مطابق میکھ راشی والوں کو آئندہ برس درمیانہ اثر دینے والا ہوگا۔ سال کے شروع میں کوئی مبارک (نیک) کام منعقد ہوگا۔ ماہ فروری کے بعد سینچر کی ساڑھ ستی کے زیر اثر سال میں گھریلو اور کاروباری الجھنوں کا سامنا رہے گا۔ صحت میں گڑبڑ اور دماغی تناؤ اور خرچ میں زیادتی کی وجہ سے کچھ پریشانیاں بنی رہیں گی مگر برہسپت کی شبھ نظر کی وجہ سے آپ ان پر قابو پانے میں کامیاب ہوجائیں گے۔

**جنوری** ماہ کے دوران اس راشی کا منگل اوچ راشی (مکر) میں ہونے سے کچھ بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔ گھر میں کسی نیک کام پر خرچ ہوگا۔ عزیزوں سے ملاقات ہوگی۔ صحت کا خیال رکھیں۔ کسی نئے دوست کے ساتھ تعلقات پیدا ہوں گے۔

**فروری** اس ماہ میں بہت زیادہ محنت کرنے پر گذارے لائق آمدن کے ذریعے بنتے رہیں گے اگرچہ زمین اور سواری وغیرہ کے سکھ حاصل ہوں گے مگر امید کے مطابق نتائج بر آمد نہیں ہوں گے۔

**مارچ** اس مہینے میں گھریلو اور کاروباری الجھنیں پیدا ہوں گی۔ خرچ بھی زیادہ رہے گا۔ صحت کا خیال رکھیں۔

**اپریل** کے نصف حصہ میں دماغی تناؤ اور گھریلو پریشانیاں بڑھیں گی۔ بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہوں گی۔ ۱۴ اپریل کے منگل کی پوزیشن اچھی ہونے کے ناطے عہدہ میں ترقی اور دھن کا لابھ ہوگا

**مئی** اس ماہ میں کسی بڑے افسر سے تعلقات بڑھیں گے۔ نئے کام کے منصوبے بنیں گے۔ دولت حاصل کرنے کے موقعہ حاصل ہوں گے کنبہ میں کوئی خوشی کا مقام پیدا ہوگا۔

**جون** بہت زیادہ جدوجہد کے بعد مالی فائدہ معمولی رہے گا۔ زیادہ تر وقت فضول کے کاموں میں صرف ہوگا۔ پیٹ میں گڑبڑ اور آنکھوں میں تکلیف ہونے کا اندیشہ ہے۔

**جولائی** اس ماہ میں کسی نئے دوست کے ساتھ تعلقات پیدا ہوں گے۔ علم میں اضافہ اور کوششوں میں کامیابی حاصل ہوگی ساچانک دھن لابھ یعنی مالی فائدہ ہوگا

**اگست** میں بڑی شدت اور مشکل سے گذارے لائق دھن پراپتی کے ذریعہ حاصل ہوں گے۔ لمبے سفر کرنے کا موقعہ حاصل ہوگا۔ کچھ بگڑے کاموں میں راحت ملے۔

**ستمبر** میں اس راشی کا مالک نیچ راس میں ہونے سے گھریلو اور کاروبار کے متعلق پریشانیاں بڑھیں گی۔ دماغی تناؤ اور اخراجات زیادہ بڑھیں گے بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہوں گی۔

**اکتوبر** کے پہلے ہفتہ میں کاروبار میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ اپنے بھی غیروں جیسا برتاؤ کریں گے۔ ۱۰ اکتوبر کے بعد حالات میں بہتری آئے گی۔ کنبہ میں عورت اور اولاد کی جانب سے کسی خوشی کی خبر حاصل ہو۔

**نومبر** اس ماہ میں کاروبار میں بہت زیادہ جدوجہد اور محنت کے بعد گذارے لائق آمدن کے ذرائع میسر ہوں گے۔ کسی نزدیکی عزیز یا دوست سے من مٹاؤ اور ان بن کا ڈر ہے۔

**دسمبر** میں اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔ عہدہ میں تبدیلی ہو۔ کسی نیک کام پر خرچ ہو۔ ماہ کے دوسرے ہفتہ میں صحت میں خرابی پیدا ہونے کی وجہ سے روزمرہ کے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔




## برکھ راشی او، اے، ہی، عو، وو، وی، وے

**گوچر پھل** ۳ فروری سے ۲۸ فروری کے دوران اس راشی کا مالک شکر اوچ راشی (مین) میں اور ۲۸ مارچ سے ۳ مئی تک شکر اسی راشی میں گردش کریگا۔ ۴ جون سے ۲۹ جولائی تک شکر پھر دوبارہ اسی راشی میں گردش کرے گا اس راشی والوں کو آئندہ سال ۱۹۹۶ء بھاگ میں ترقی اور مالی فائدہ کرنے والا ہوگا۔ گھر میں کوئی نیک کام انجام ہوگا کاروبار میں فائدہ (لابھ) اٹھانے کے مزید مواقع حاصل ہوں گے۔ گذشتہ سال کے کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ اگرچہ ۱۶ فروری سے اس راشی پہ سینچر کی نظر پڑنے سے دماغی تناؤ اور اخراجات میں بھی اضافہ ہوگا۔

**جنوری** میں شکر کی اچھی پوزیشن ہونے سے بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔ آمدن کے ذریعوں میں اضافہ ہوگا۔ گھریلو آرام میں بھی اضافہ ہوگا

**فروری** شکر کا اوچ راشی میں گردش کرنے سے کاروبار میں نفع۔ کسی قریبی سے ملاقات اور کسی خوشی کا پیغام حاصل ہوگا۔

**مارچ** کے نصف میں کاروبار مدھم محنت کرنے پر بھی اُمید کے مطابق کاروبار میں کامیابی حاصل نہ ہو سکے۔ گھریلو الجھنوں کی وجہ سے دل پریشان رہے۔

**اپریل** میں شکر کی پوزیشن اچھی ہونے سے کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ گھر میں کوئی شبھ (نیک) کام سرانجام ہو۔ سواری اور زمین کا سکھ حاصل ہو۔ عہدہ میں ترقی ہو

**مئی** کے دوسرے حصہ میں کسی نزدیکی دوست سے تکرار اور رنجش پیدا ہو

**جون** میں شکر وکری ہو کر اسی راشی میں گردش کرے گا۔ دھن کے لابھ (فائدہ) کے ساتھ ساتھ کچھ گھریلو الجھنیں بھی پیدا ہوں گی۔ فضول کے کاموں پر خرچہ زیادہ ہوگا۔

**جولائی** میں شکر مارگی ہونے سے کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ دھن لابھ عورت اور اولاد کی طرف سے خوشی حاصل ہو۔ علم اور امتحان میں کامیابی حاصل ہو

**اگست** اس ماہ آمدن میں کمی اور خرچ زیادہ ہوگا۔ من میں بے چینی۔ مزاج میں تندی اور تیزی تعلیم کے حصول میں کامیابی۔ کسی اچھے کام بارے خوشخبری ملے گی۔

**ستمبر** اس ماہ کے پہلے ہفتہ میں دھن کا لابھ عہدے میں ترقی۔ کچھ رکے ہوئے کام چالو ہوں گے۔ ۱۰ ستمبر کے بعد بنتے کاموں میں اچانک رکاوٹ آئے گی۔ جسمانی صحت میں بگاڑ اور بیماری کا ڈر۔ تاریخ ۹-۱۴-۱۶-۲۹ خراب ہیں۔

**اکتوبر** کاروبار میں ترقی دھن کا لابھ۔ نئے کام کا منصوبہ بنے گا۔ زیادہ کوشش کے باوجود حسب خواہش دھن نہ ملے گا۔ عورت اور اولاد کی طرف سے خوشی کا سماچار ملے گا۔ تاریخ ۲-۴-۷-۱۰-۱۲-۲۴ خراب رہے گی۔

**نومبر** اس ماہ کاروبار درمیانہ جسمانی و ذہنی تکلیف۔ عزیزوں اور رشتہ داروں سے بگاڑ۔ عورت اور اولاد کی طرف سے تعاون نہ ملے گا۔ رہائشی جگہ کی تبدیلی کے یوگ ہیں۔ زیادہ وقت فضول بحث و مباحثہ میں ضائع ہوگا

**دسمبر** اس ماہ میں آمدنی میں کمی۔ کسی قریبی سے دھوکہ ملنے کا اندیشہ۔ تاریخ ۷-۱۲-۱۵-۲۸ خراب ہیں۔ اس مہینہ کے آخری دنوں میں صحت کا خیال رکھیں۔ لڑائی جھگڑے سے نقصان کا اندیشہ ہے۔




## متھن راشی ک، کی، کو، گھ، چھ، کے، ح

**گوچر چال** اس راشی پر برہسپت کی شبھ (نیک) نظر ۲۴ ستمبر کے دوران بدھ کی گردش شبھ ہوگی۔ گرہوں کے مطابق آئندہ سال مزید گھریلو اور کاروباری مشکلات کے باوجود گزارے لائق آمدن کے ذریعہ بنتے رہیں گے۔ کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ زمین جائیداد، عورت، اولاد وغیرہ سے سکھوں کی حصولی ہوگی۔ ذہنی سکون اور بے چینی کا سامنا کرنے پڑ سکتے ہیں۔ شری وشنو سہسر نام کا پاٹھ اور دان وغیرہ کرنا شبھ ہوگا۔

**جنوری** ماہ کے شروع میں اُلجھنوں اور رکاوٹوں کے باوجود آمدن کے ذرائع میں اضافہ ہوگا۔ مگر راشی کا مالک بدھ آٹھویں خانہ میں ہونے سے صحت میں گڑبڑ اور آنکھوں میں تکلیف رہے۔

**فروری** کے شروع کے نصف حصہ میں دھن لابھ اور کوئی خوشی کا سماچار ملے گا۔ کسی نیک اور مقدس کام پر خرچ ہوگا۔ دوسرا حصہ کشمکش سے پُر رہے گا

**مارچ** کچھ بگڑے کاموں میں سدھار۔ مان عزت نصیب ہوگی۔ لیکن آمدن میں کوئی خاص [illegible]

کنبہ میں آپسی تال میل رکھیں۔

**اپریل** ماہ کے آخر میں رکاوٹیں ہوں گی۔ گزارے لائق دھن لابھ کا فائدہ ہوتا رہے گا۔ پوشیدہ پریشانیاں بڑھیں گی جسکی وجہ سے ذہنی تناؤ میں اضافہ ہوگا۔ ماہ کے آخری حصہ میں کاروبار کی حالت میں سدھار، آمدن میں بہتری آئے گی۔

**مئی** ماہ کے شروع میں کوئی بگڑا کام بنے گا۔ امیدوں میں کامیابی تبدیلی کے یوگ ہیں۔ ماہ کے آخر میں برا اثر پڑے گا۔ کسی نزدیکی رشتہ دار یا دوست کی طرف سے دھوکا ہو سکتا ہے۔

**جون** کاروبار کی حالت مدھم رہے گی۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہونگی طبیعت میں سستی اور ناامیدی کی وجہ سے ہر کام میں رکاوٹیں پیش آئیں گی۔ من میں ہر وقت اداسی کی بھاونائیں رہیں گی۔

**جولائی** دھن لابھ سادھارن روپ سے ہوگا۔ لیکن دھن کا خرچ شبھ کاریوں پر زیادہ ہوگا۔ فضول سفر سے پریشانی اٹھانی پڑ سکتی ہے جسمانی صحت خراب رہے۔

**اگست** اس ماہ میں دھن لابھ اور سکھوں کی پراپتی دشمن زیر ہوں گے۔ ان کا ناش ہوگا۔ استری سنتان کی طرف سے خوشی نصیب ہوگی۔ دھن فضول کاموں میں خرچ ہوگا۔ ماہ کے آخر میں پریوار میں کوئی شبھ منگل کام ہوگا۔

**ستمبر** جسمانی صحت میں کچھ خرابی ہونے کے بعد صحت ٹھیک ہوگی۔ نئے کام کی اسکیم سوچی جائے گی۔ کسی سجن متر سے میل ہوگا۔ عورت اور اولاد کی طرف سے شبھ سماچار ملے گا۔

**اکتوبر** پہلا ہفتہ کاروبار کی نظر سے فائدہ نصیب کرے گا۔ گھر میں کوئی خوشی نصیب ہوگی۔ بنتے کاموں میں بھی رکاوٹیں دور ہوں گی۔ آمدن کم خرچ زیادہ۔ پوشیدہ دشمنوں کا ڈر رہے گا۔

**نومبر** بہت زیادہ جدوجہد کرنا پڑے گی۔ مگر جدوجہد کے باوجود دھن لابھ درمیانہ رہے گا۔ نزدیکی رشتہ دار سے من مٹاؤ رہے گا۔ کوئی اچانک پریشانی ظاہر ہوگی۔ ماہ کے آخر میں کسی اچھے دوست سے ملاقات ہوگی۔

**دسمبر** آمدن و خرچ برابر رہیں گے۔ کئی پریشانیوں کے باوجود گزارے لائق دھن کا لابھ ہوتا رہے گا۔ سستی اور کھنڈہ پن زیادہ جسمانی صحت خراب۔ شری درگا پوجا کرنا اچھا رہے گا۔




## کرک راشی۔ ہی۔ ہو۔ ہے۔ ہو۔ ڈا، ڈی، ڈو۔ ڈے۔ ڈو

**گوچر چال** اس راشی پر ۲۶ فروری تک منگل کی نیچ راشی پڑے گی۔ ۲۴ اپریل سے ۳ جون تک منگل کی خاص نظر اس پر ہوگی۔ ۲۱ اگست سے ۱۸ اکتوبر تک منگل اس راشی پر گردش کرے گا۔ گرہ یوگ کے مطابق اس راشی والوں کو سال کا نصف حصہ جدوجہد بھرے ماحول میں گزرے گا۔ حادثہ سے چوٹ وغیرہ کا ڈر۔ آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے گا ماہ اکتوبر کے بعد حالات میں سدھار ہونے کے امکان ہیں۔

**جنوری** سال کے شروع میں میکھ راشی کا مالک منگل کی ناقص نظر ہونے سے جدوجہد بھرے حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آرام کم دوڑ دھوپ زیادہ۔ کام کاج تھوڑا۔ اخراجات زیادہ ہوں گے

**فروری** [illegible] کاروبار مدھم حالات، گھریلو پریشانیاں

جسکی وجہ سے من پریشان رہے گا۔ ۱۵ فروری کے بعد کے حالات میں سدھار ہوگا۔ دھن لابھ اور ہر کام میں کامیابی اور سرانجام ہوں گے۔

**مارچ** ماہ کے شروع میں آمدنی میں کمی۔ خرچ زیادہ۔ طبیعت میں تیزی اور غصہ۔ فضول بحث مباحثہ میں وقت ضائع ہوگا۔ ماہ کے آخری حصہ میں عزت مان بڑھے۔ عہدے میں ترقی اور دھن کا لابھ ہوگا۔

**اپریل۔** پہلے چار دنوں میں درمیانہ لابھ اور دیگر کاموں میں کامیابی۔ کوئی شبھ سماچار ملے گا۔ ماہ کے آخر میں گھریلو چنتا کی وجہ سے دل میں گھبراہٹ لیکن اس کے باوجود ذہنی توازن بنا رہے گا اور پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔

**مئی** آمدن میں کمی اور خرچ زیادہ رہے گا۔ بنتے کاموں میں روکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ مشکلات درپیش رہیں۔ اولاد اور عورت کی وجہ سے من اداس رہے گا۔ کسی حادثہ کی وجہ سے جسمانی تکلیف رہے گی۔

**جون** بیوپار میں لابھ درمیانہ زیادہ وقت فضول کی مصروفیات میں صرف ہوگا۔ کسی حادثہ کے باعث جسمانی تکلیف ہوگی۔ اس مہینہ کی ۲۔۷۔۱۴۔۲۷ تاریخیں ٹھیک نہ ہوں گی۔ کوئی نیا کام شروع نہ کریں۔

**جولائی** اس مہینہ کے پہلے حصہ کے دوران میں کاروبار میں تبدیلی کی وجہ سے فکر لگا رہے گا۔ کسی نزدیکی رشتہ دار کی طرف سے نقصان کا اندیشہ اقتصادی مسائل زیادہ پیش آئیں گے۔ ماہ کے آخری حصہ میں مالی فائدہ ہوگا۔

**اگست** کسی نیک، آدمی کی صحبت سے ہمت، اور حوصلہ بڑھے گا۔ بگڑے کام ٹھیک ہوں گے۔ کاروبار میں اچھا منافع۔ بیماری سے نجات ملے گی سرکار سے تعاون ملے گا اور عزت آبرو بڑھے گی۔ گھر میں شبھ کام سرانجام ہوگا۔

**ستمبر** اس ماہ کے آغاز میں فضول سفر عزیزوں اور رشتہ داروں سے جدائی آنکھوں کی بیماری اور پیٹ میں خرابی کا اندیشہ۔ آمدن میں کمی فضول کاموں پر خرچ۔

**اکتوبر۔** پریشانیوں کے باوجود گذارہ لائق دھن کا لابھ ہوگا۔ حصہ داری کے کاموں میں نقصان رہے گا۔ عزیزوں اور بیوی سے ان بن رہے گی۔

**نومبر** ماہ کے پہلے حصہ میں بلاوجہ بے چینی رہے گا۔ گھر میں مفت کی تکرار کی وجہ سے طبیعت میں غصہ کا عنصر بعزت اور آمدنی میں کمی چنتا لگی رہے گی۔ شوجاپ کلیان کاری ہوگا۔

**دسمبر** یہ ماہ جدوجہد اور تکلیف سے گزرے گا۔ بنتے کاموں میں رکاوٹ پیدا ہوگی زیادہ دوڑ دھوپ کرنے پر بھی آمدنی کم ہوگی۔ مہینہ کے آخری حصہ میں حالات بہتر عہدے میں ترقی اور عزت آبرو بڑھے۔ دوستوں اور رشتہ داروں کی طرف سے امداد کا امکان بنے گا۔




## سنگھ راشی۔ آ۔می۔موُ۔مے۔مو۔ٹا۔ٹی۔ٹو۔ٹے

**گرہ گوچر:۔** اس راشی پر برہسپت کی شبھ نظر ۲۶ دسمبر تک اور سنیچر کی ناقص نظر ۱۵ فروری تک ہوگی۔ ۱۶ فروری سے سنیچر کی اڈھیا بھی چلے گی۔ آئندہ سال درمیانہ پھل دینے والا ہوگا۔ پہلا نصف برس کشمکش کن حالات سے بھرا ہوا ہوگا۔ ہر کام میں اڑچنیں پیدا ہوں گی۔ حالات جدوجہد بھری رہے گی۔ سال کا آخری حصہ بہتر ہوگا۔

**جنوری** کاروبار / نوکری میں لابھ و ترقی کے موقعہ حاصل ہوں گے۔ کچھ بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔ گھر میں کوئی مبارک کام انجام ہوگا۔ دوستوں اور عزیزوں سے رابطہ قائم ہوگا۔

**فروری** کاروبار میں ملے جلے اثرات پیدا ہوں گے۔ دھن لابھ کے ساتھ ساتھ خرچ بھی بڑھ چڑھ کر ہوں گے۔ گھریلو اور کاروباری الجھنوں کی وجہ سے من میں پریشانی رہے۔ فضول کلیش میں وقت صرف ہو۔

**مارچ** ماہ کے شروع میں کاروبار کی حالت مدھم رہے گی۔ سواری سکھ پورن ہوگا۔ ماہ کا آخری حصہ کسی مشکلات سے گذرنا ہوگا۔ چلتے کاموں میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔

**اپریل** بہت زیادہ جدوجہد کے حالات پیدا ہوں گے۔ کاروبار میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔ کسی نزدیکی رشتے دار سے ان بن، جسمانی صحت خراب رہے گی ۱۹ اپریل سے بنتے کاموں میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔ اچانک دھن ہانی کا یوگ ہے۔ آپس میں تناؤ بڑھے گا۔

**مئی۔** اس ماہ میں دھن کا سکھ پورن رہے گا۔ دشمنوں کا ناش ہوگا عورت اور اولاد کی طرف سے خوشی نصیب ہوگی۔ دھن کا خرچ فضول کاموں میں ہوگا۔

**جون** اس ماہ کے شروع میں سبھاؤ میں تیزی۔ بہن۔ بھائیوں سے ان بن۔ کوئی جگہ تبدیل کرنے سے نقل و حرکت ہوگی، کام سرانجام ہونے میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔

**جولائی** ماہ کے شروع میں کاروبار میں رکاوٹوں کی وجہ سے دل پریشان رہیگا نزدیکی رشتہ دار سے دھوکہ ملے۔

**اگست** مالی حالت خراب رہے گی۔ ماہ کے آخر میں دھن لابھ کے یوگ ہیں۔ صحت کی طرف خاص دھیان رکھیں۔

**ستمبر** ماہ کے شروع میں فضول گھومنے کی طرف دھیان رہے گا۔ کسی دوست کا چھوڑا ہوگا۔ آشوب چشم میں تکلیف رہے۔ پیٹ میں درد فضول خرچوں کی طرف دھیان نہ دیں۔ ضرورت سے زیادہ دھن کا خرچ ہوگا تلخ مزاجی کی طرف دھیان نہ دیں۔

**اکتوبر** رکاوٹوں اور پریشانیوں کے باوجود گزارے لائق دھن کا فائدہ نصیب ہوتا رہے گا۔ مشترکہ کاروبار میں نقصان ہونے کا اندیشہ رہیگا کسی اچھے دوست اور بیوی کی طرف سے نا اتفاقی پیدا ہوگی۔ زیادہ غصہ نہ کریں۔

**نومبر** ماہ کا پہلا حصہ بڑی چنتاؤں میں گزرے گا۔ گھریلو کلیش کی وجہ سے تلخ مزاجی اور بھاگ دوڑ زیادہ ہوگی۔ شیوجی کی آرادھنا کرنا شبھ کلیان کاری ہوگا۔ پوشیدہ دشمن دب جائیں گے۔

**دسمبر** یہ ماہ جدوجہد حالات سے گزرے گا۔ بنتے کاموں میں رکاوٹ بہت زیادہ بھاگ دوڑ کرنے پر دھن لابھ رہے گا۔ ماہ کے آخیر میں ترقی مان عزت نصیب ہوگی بھاگیہ ساتھ دے گا۔




## کنیا راشی۔ ٹو۔پا۔پی۔پو۔کھ۔ن۔ٹھ۔پے۔پو

**گوچر پھل:۔** برس پھل مدھم پھل دینے والا ہوگا۔ راہو اس راشی پر سال بھر گردش کرتا رہے گا۔ واگر دوست کی حالت ہوگی ۱۶ فروری ۱۹۹۶ء کے بعد سنیچر کی خاص نظر رہے گی۔ جس سے جدوجہد زیادہ، دماغی خاوادو گھریلو و کاروباری الجھنیں پیدا ہوں گی ترقی دشمنوں سے سرنام کا پاٹھ شبھ ہوگا۔

**جنوری** اس ماہ کے شروع میں گزارے لائق فائدہ ہوتا رہے گا۔ ہر کام میں کامیابی۔ محنت مشقت سے سب کام سرانجام ہوں گے۔ ماہ کے آخر میں بنتے کاموں میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔ دھن کا لابھ درمیانہ رہے گا۔ فضول خرچہ زیادہ ہو

**فروری** اس ماہ میں جدوجہد کے حالات گزریں گے۔ کاروبار میں رکاوٹیں اور پریشانیاں زیادہ ہوں۔ خویش و اقارب کے کاموں میں پریشانی زیادہ ہوگی۔ جسمانی صحت کے بارے میں پورا احتیاط رکھیں۔

**مارچ** بدھ کی حالت اچھی ہونے سے کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ آمدن اور دھن پراپتی کے ذرائع بڑھیں گے۔ کئی خصوصی اشخاص سے تعلقات قائم ہوں گے۔ ماہ کے آخر میں کچھ گھریلو فکرات میں اضافہ ہو۔

**اپریل** ماہ کے شروع میں بدھ نیچ راشی میں گردش کرتا ہے۔ جس سے ماہ میں فضول بھاگ دوڑ رہے گی۔ جدوجہد کے بعد گزارے لائق آمدن حاصل ہو۔ دشمن زیر ہوں گے۔ کاروبار میں تبدیلی۔ اچانک صحت خراب خرچ بڑھے گا۔

**مئی** اس ماہ میں بیماری کا یوگ بنا رہے گا۔ بنتے کاموں میں رکاوٹ پڑے گی۔ اپنے بھی پرائے جیسا برتاؤ کریں گے

**جون** کاروبار کی حالت درمیانی۔ ناامیدی اور طبیعت سست رہے گی۔ ہر کام میں رکاوٹ۔ اولاد اور خاندان کی طرف سے خاص چنتا رہے گی۔

**جولائی** ماہ کے پہلے ہفتہ میں آمدن کم خرچ زیادہ جسمانی صحت بھی ٹھیک نہیں رہے گی۔ فضول بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ پریوار میں اَن بن اور تناؤ زیادہ رہے گا۔ ماہ کے آخر میں جسمانی صحت میں سدھار بگڑے کام بنیں گے۔

**اگست** اس ماہ کا پہلا ہفتہ اچھا رہے گا۔ محنت مشقت کرنے سے دھن لابھ ہوتا رہے گا۔ کسی مشکل کاریہ پر دھن خرچ ہوگا۔ ماہ کے آخری ہفتہ میں بہت زیادہ جدوجہد اور من مرضی کے مطابق فائدہ نہیں مل سکے گا۔

**ستمبر** کسی نئے کام کی اسکیم سوچی جائے گی۔ کاروبار میں کامیابی، دھن لابھ کے کئی راستے کھلیں گے۔ پڑھائی میں کامیابی، عورت اور سنتان کی طرف سے اچانک خوشی کا پیغام ملے گا۔ ماہ کے آخری حصہ میں کوئی حادثہ پیش آئے گا۔

**اکتوبر** آمدن کم خرچہ زیادہ۔ من میں ہر وقت پریشانی، تلخ مزاجی کی وجہ سے کسی نقصان کا اندیشہ رہے گا۔ کسی انجان آدمی سے دھوکا ہونے کے امکان ہے۔

**نومبر** کسی اچھے آدمی سے مدد ملنے کا یوگ ہے۔ بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔ کاروبار میں درمیانی درجے کا فائدہ جسمانی صحت ٹھیک روگ سے چھٹکارا۔ راج دربای لوگوں سے فائدہ نصیب ہوگا۔ گھر میں شبھ مشکل کام سرانجام ہوسکتا ہے۔

**دسمبر** یہ ماہ جدوجہد کے حالات سے گزرے گا۔ بنتے کاموں میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔ بہت زیادہ بھاگ دوڑ ہوگی۔ دھن کا فائدہ مدھم رہے گا۔ ماہ کے آخر میں عورت کا سکھ اور کوئی خوشخبری حاصل ہوگی۔ شری لوزمائی کا برت رکھنا شبھ رہے گا۔




## تلا راشی۔ رَ، رِی، رُو، رے، رو، تا، تی، تُو، تے، تو

گوچر پھل — ۳ فروری سے ۲۸ فروری تک راشی کا مالک شُکر اونچ راشی (مین) میں، ۲۰ مئی سے یکم جولائی تک شکر وکری ہوگا۔ ۲۴ اکتوبر سے ۱۷ نومبر تک شکر نیچ راشی (کنیا) میں ہوگی۔ برس پھل اچھا پھل دینے والا ہوگا۔ گرہ یوگ کے مطابق یہ سال مختلف اتار چڑھاؤ کے بعد اچھے اثرات مرتب کرے گا۔

**جنوری** اس ماہ میں کسی نیک کام پر خرچ ہوگا۔ زمین و سواری پر خرچ ہوسکتا ہے۔ آمدن محدود جبکہ خرچ زیادہ رہے گا۔ طلباء کے لئے یہ ماہ اچھا پھل دینے والا ہوگا۔

**فروری** اس مہینہ میں شکر اونچ راشی میں رہے گا کیتو بھی اس میں شامل ہوگا جس کی وجہ سے کافی رکاوٹوں کے باوجود مالی فائدہ و ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے۔ کسی عزیز سے ملاقات ہوگی۔

**مارچ** اس ماہ میں آمدن مناسب رہے لیکن خرچ امید کے برخلاف زیادہ رہے گا۔ گھریلو الجھنوں کی وجہ سے ذہنی تناؤ رہے۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ طلباء کے لئے یہ ماہ کافی جدوجہد بھرا ہوگا۔

**اپریل** اس ماہ میں اچانک دولت ملنے کے آثار ہیں۔ آرام و آسائش پر پیسہ خرچ ہو۔ سواری کا آرام میسر رہے۔ نئے کاموں کی یوجنا بنے۔ ماہ آخر میں کسی قریبی عزیز سے اختلاف پیدا ہو۔ پوشیدہ دشمنوں سے ہوشیار رہیں۔

**مئی** نصف ماہ میں گذارے لائق روزی حاصل ہوگی۔ جوش میں اضافہ اور کاروبار میں معمولی کامیابی حاصل ہوگی۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ مالی فائدہ معمولی اور فضول خرچی میں اضافہ رہے گا۔ ۴/۷، ۱۵، ۲۳، ۲۷ تاریخیں ناقص پھل دینے والی ہیں۔

**جون** اس ماہ میں کافی جدوجہد بھرے ماحول سے گذرنا ہوگا۔ کاروبار میں مختلف قسم کی رکاوٹیں حائل رہیں گی۔ گھریلو الجھنوں کی وجہ سے ذہنی پریشانی بنی رہے گی، جسمانی تکلیف۔ صحت کی طرف سے خاص دھیان رکھیں۔ ۷/۱۱، ۱۸، ۲۳ تاریخیں ناقص پھل دینے والی ہیں

**جولائی** بے مقصد بھاگ زیادہ رہے۔ کافی جدوجہد کے بعد گذارے لائق روزی حاصل ہوگی۔ دشمن کمزور رہیں گے۔ اس ماہ کی ۳/۸، ۱۱، ۱۶ تاریخیں ناقص پھل دینے والی ہوں گی۔

**اگست** کاروبار میں تبدیلی کے آثار بنیں۔ اچانک جسمانی تکلیف اور خرچ میں اضافہ بڑھے۔ بیماری کا خطرہ، بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔ اپنے بھی غیروں جیسا برتاؤ کریں۔ ۷/۸، ۱۴، ۱۸، ۲۰، ۲۱ تاریخیں ناقص پھل دینے والی ہیں۔

**ستمبر** کسی دوست کی مدد سے بگڑے کام بنیں۔ گذارے لائق روزی حاصل رہے لیکن خرچ میں بھی زیادتی رہے۔ پوشیدہ دشمنوں سے ہوشیار رہیں۔ ماہ آخر میں کسی حادثہ کی وجہ سے جسمانی تکلیف ہو۔

**اکتوبر** ماہ کے آغاز میں عہدہ میں ترقی اور دولت ملنے کے آثار ہیں۔ زمین اور سواری کا آرام حاصل ہو۔ کسی عزیز سے ملاقات ہو۔ گھر میں کوئی نیک کام سرانجام ہو۔ تاریخ ۲۴ سے شکر کنیا میں ہونے سے فضول کا سفر ہونے کے آثار ہیں۔ صحت کی خرابی اور چوری وغیرہ سے نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔

**نومبر** کاروبار میں مصروفیات بڑھیں گی لیکن کافی جدوجہد کے باوجود بھی مالی فائدہ زیادہ حاصل نہیں ہوگا۔ فضول خرچی بڑھے گی ۱۸ نومبر کے بعد سواری یا قیمتی اشیاء کی خریداری پر خرچ ہوگا۔ کچھ بگڑے کام بنیں گے۔

**دسمبر** شکر کی حالت مضبوط رہنے کی وجہ سے آمدنی کے وسائل میں اضافہ ہوگا۔ بیوی / شوہر، زمین، سواری وغیرہ کا آرام میسر رہے گا۔ ماہ آخر میں کسی نیک کام پر خرچ ہونے کے آثار ہیں۔




## برشچک راشی۔ تو۔ نو۔ ن۔ نے۔ نی۔ نو۔ی۔ یا۔ یو

**گوچر پھل۔** سال کے شروع سے ۱۵ فروری تک شنی کی خراب نظر اس راشی پر پڑے گی۔ ۲۴ اپریل سے ۳ جون تک اور ۱۱ اکتوبر سے ۱۶ دسمبر تک منگل کی سعد نظر پڑے گی۔ سال میں رکاوٹوں اور اڑچنوں کے باوجود اچانک طور پر مالی فائدہ پہنچتا رہے گا۔ اولاد، سواری، زمین جائیداد سے فائدہ و آرام حاصل رہے گا۔

**جنوری** کاروبار میں ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے۔ عہدہ میں ترقی اور مالی فائدہ کے یوگ ہیں۔ خاندان سے کسی اچھی خبر ملنے کی امید، آمدن کے وسائل میں اضافہ، بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔ ماہ آخر میں سر درد اور ذہنی تناؤ میں اضافہ رہے گا۔

**فروری** نصف ماہ میں ملے جلے اثرات رہیں گے۔ آمدن کے ساتھ خرچ میں بھی زیادتی رہے گی۔ گھریلو الجھنوں اور کاروباری پریشانیوں کی وجہ سے دل پریشان و فکر مند رہے گا۔ تیسرے ہفتہ میں شبھ پھل ظاہر ہوں گے۔ گزارے لائق روزی و آمدن حاصل ہوگی۔

**مارچ** کچھ بگڑے کاموں میں بہتری آئے گی۔ عورت و اولاد کی طرف سے کسی اچھی خبر کے ملنے کی امید ہے۔ کسی نئے کاروبار کی یوجنا بنے گی۔ طلباء کے لئے یہ مہینہ کافی جدوجہد بھرا رہے گا۔

**اپریل** آمدن کم و خرچ زیادہ رہے گا۔ بے کار کی بھاگ دوڑ میں وقت ضائع ہوگا۔ ماہ آخر میں مالی فائدہ اور عہدہ میں ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے۔ کوئی بگڑا کام بنے گا۔

**مئی** ماہ کے شروع میں جوش اور خوش قسمتی میں اضافہ ہوگا۔ مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ نصف میں ذہنی پریشانیوں کا بھی سامنا کرنا پڑے گا۔

**جون** اس ماہ میں کچھ بگڑے کاموں کے بننے کی امید ہے۔ کسی قریبی عزیز کو جسمانی تکلیف ہوگی۔ بے کار کی بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ ترقی کے موقع حاصل ہوں گے۔

**جولائی** کاروبار میں جدوجہد زیادہ رہے گی۔ خاندان میں من مٹاؤ اور عزیزوں کے ساتھ ٹکراؤ کے حالات پیدا ہوں گے۔ آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے۔

**اگست** کوئی نیک کام سرانجام ہو۔ زمین جائیداد اور سواری کا آرام حاصل ہو۔ کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ مالی فائدے کے موقع حاصل ہوں گے۔ کسی اہم سرکاری افسر سے تعلق پیدا ہوگا۔ عورت اور اولاد کی طرف سے کسی اچھی خبر کے ملنے کی امید ہے۔

**ستمبر** ماہ کے شروع سے ہی راشی کا مالک منگل نیچ راشی (کرک) میں ہوگا۔ اس وجہ سے کافی جدوجہد کے بعد بھی امید کے برخلاف مالی فائدہ حاصل نہیں ہوگا۔ طلباء کو بھی کوئی خاص کامیابی نہیں مل پائے گی۔ خاندان میں اختلافات اور کوئی صدمہ ہو سکتا ہے۔

**اکتوبر** بنتے کاموں میں رکاوٹ پیدا ہو۔ گھریلو و کاروباری الجھنوں کی وجہ سے دل پریشان رہے۔ صحت میں خرابی پیدا ہو۔ کسی ہونے والے حادثے سے بچاؤ کے لئے ہوشیار رہیں۔ نصف ماہ میں شبھ پھل ملنے کی امید ہے۔

**نومبر** صحت کچھ نرم رہے۔ مزاج میں کچھ تیزی رہے گی۔ فضول کی بھاگ دوڑ میں اضافہ۔ دشمن نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ مشکلوں کے باوجود گزارے لائق آمدن حاصل رہے گی۔

**دسمبر** کسی نئے کام کی یوجنا بنے گی لیکن آمدن کے ذرائع محدود رہیں گے۔ کافی محنت کے باوجود بھی مالی فائدہ معمولی رہے گا۔ کسی قریبی دوست سے دھوکہ ملنے کے آثار ہیں۔ شری ہنومان کی آرادھنا فائدہ مند رہے گی۔




## دھن راشی۔ یے۔ یو۔ بھا۔ بھی۔ بھو۔ دھا۔ ف۔ ڈ۔ بھ

**گوچر پھل۔** سال کے آغاز سے ۲۶ دسمبر تک گرو اسی راشی میں گردش کرے گا۔ ۱۶ فروری سے اس راشی پر شنی کی ڈھیا شروع گذشتہ سال کی نسبت یہ سال کافی فائدہ مند اور اچھے پھل دینے والا ہوگا۔ اگرچہ شنی کی ڈھیا کی وجہ سے کاروبار اور گھریلو الجھنوں کی وجہ سے ذہنی تناؤ کا سامنا رہے گا۔

**جنوری** ماہ کے آغاز سے ہی اس راشی پر مستقبل روشن کرنے والا سورج اور راشی کا مالک گرو کا یوگ بنا ہوا ہے۔ جس سے اس ماہ میں مالی فائدہ اور ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے۔ بگڑے کام بنیں گے۔ خاندان میں کوئی نیک کام سرانجام ہوگا۔

**فروری** ماہ کے شروع میں اچانک دولت ملنے کے آثار ہیں۔ کسی نیک کام پر خرچ ہو اور آرام و آسائش پر پیسہ خرچ ہوگا۔ نصف ماہ سے شنی کی ڈھیا ہونے کی وجہ سے گھریلو الجھنیں اور پریشانیاں بڑھیں گی۔

**مارچ** کاروبار کی حالت مناسب رہے گی لیکن خرچ رہے گا۔ بھائیوں و عزیزوں کا سہیوگ پورا نہیں مل پائے گا۔ کافی جدوجہد کے بعد بھی معمولی فائدہ حاصل ہوگا۔

**اپریل** نوکری اور کاروبار میں ترقی اور فائدہ کے یوگ ہیں لیکن فائدہ محدود رہے گا جبکہ خرچ زیادہ رہے گا۔ بیوی / شوہر سے آرام حاصل ہوگا۔ بگڑے کاموں میں کچھ بہتری آئے گی۔

**مئی** کاروبار معمولی رہے گا۔ رکاوٹوں اور پریشانیوں کے باوجود مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ کسی اہم شخص سے تعلقات بن گے۔ بہت سے الجھے ہوئے مسئلوں کے حل ہو جانے سے ذہنی تناؤ کم ہوگا۔ مذہبی معاملات میں دلچسپی بڑھے گی۔

**جون** کسی عزیز سے اختلاف پیدا ہوگا۔ دوڑ دھوپ اور اچانک سفر کرنے کے آثار ہیں۔ کسی نئے کام میں نقصان کا اندیشہ ہے۔ کسی خاص وجہ سے دولت حاصل ہونے میں رکاوٹ پیدا ہو۔ جسمانی تکلیف اور ذہنی تناؤ رہے نشہ وغیرہ کرنے سے پرہیز کریں۔

**جولائی** ماہ کے آغاز میں جسمانی تکلیف، وایو گیس سے کافی پریشانی رہے گی الجھنیں و مسائل ابھرتے و گھٹتے رہیں گے۔ نہایت مشکل اور جدوجہد بھرے ماحول سے گزرنا پڑے گا۔ کسی سے فضول کی بحث میں نہ پڑیں اور سفر کرتے وقت احتیاط برتیں۔

**اگست** شنی کی ڈھیا میں بنتے کام بگڑ سکتے ہیں۔ جس سے اداسی رہے گی۔ کسی عزیز سے تکرار ہو سکتی ہے۔ ماہ کے آخر میں کسی اچھی خبر کے ملنے و غیر متوقع دولت ملنے کی امید ہے۔ اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔

**ستمبر** کافی جدوجہد اور بھاگ دوڑ کے بعد رکے ہوئے کام بنیں گے۔ زیادہ خرچ ہونے سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ معمولی فائدہ، جوش اور لگن کی کمی کی وجہ سے امید سے کم فائدہ حاصل ہوگا۔ گھریلو الجھنیں / تناؤ سے بچیں۔

**اکتوبر** مالی فائدہ معمولی رہے لیکن عیش و آرام پر خرچ زیادہ رہے۔ بے مقصد سفر کی پریشانی رہے۔ صحت خراب ہو۔ ۶۔ ۸۔ ۱۳۔ ۱۵۔ ۲۱۔ ۲۷ تاریخیں ناقص ہیں، احتیاط رکھیں۔

**نومبر** صحت میں بہتری و مالی فائدہ ٹھیک رہے۔ نئے کاموں کی یوجنا بنے۔ کسی عزیز سے ملاقات ہو۔ عورت اور اولاد کی طرف سے کوئی اچھی خبر ملے۔ ۳۔ ۲۲۔ ۲۴۔ ۳۱ تاریخیں ناقص پھل دینے والی ہیں۔

**دسمبر** ماہ آغاز میں نہایت جد و جہد کے دور سے گذرنا ہے۔ گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ کسی سے ناحق تکرار کی صورت پیدا ہوگی۔ فضول خرچی بڑھے گی۔ شری درگا سپتشتی کا پاٹھ فائدہ مند رہے گا۔



## مکر راشی۔ بھو۔ ج۔ جی۔ کھ۔ کھی۔ کھو۔ گ۔ گی

گوچر پھل۔ سال کے شروع سے ۱۵ فروری تک شنی کی ساڑھ ستی اس راشی والوں کو رہے گی۔ ۱۶ جولائی سے ۱۸ اکتوبر تک منگل کی اونچ نظر اس پر رہے گی۔ راشی کا مالک شنی ۱۶ فروری سے سال کے اختتام تک مین راشی میں گردش کرے گا۔ گرہ یوگ کے مطابق مختلف قسم کی پریشانیوں اور رکاوٹوں کے باوجود یہ سال مبارک رہے گا۔

**جنوری** سال کے آغاز سے ہی مکر راشی پر منگل، شکر اور بدھ گرہوں کی گردش ہے۔ اس لئے مختلف الجھنوں کے باوجود آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ اعلیٰ عہدیداروں سے تعلقات بڑھیں گے۔ گھر میں کوئی مبارک کام ہوگا۔

**فروری** ماہ کے دوسرے ہفتہ میں گذارے لائق آمدن ہوتی رہے گی۔ قریبی دوستوں سے مدد حاصل ہوتی رہے گی۔ بیوی/شوہر سے آرام حاصل رہے گا۔ ماہ کے نصف میں اچانک مالی نقصان اور پوشیدہ دشمنوں کا ڈر غالب رہیگا

**مارچ** کافی جد و جہد کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ گھر میں من مٹاؤ کا ماحول بنا رہے گا۔ ماہ آخر میں مزاج میں تیزی اور غصہ و جھنجھلاہٹ بنی رہے گی۔ برداشت رکھیں۔ دشمنوں کی وجہ سے کوئی بڑا کام رک سکتا ہے۔ دوستوں کی مدد سے کام بنیں گے۔

**اپریل** اس ماہ میں محنت کرنے پر کامیابی حاصل ہوگی۔ بگڑے کام بنیں گے کسی اہم عہدیدار سے تعلق بنے گا۔ اخراجات کی زیادتی سے ذہنی پریشانی بنی رہے گی۔ محنت کرنے پر حالات میں بہتری آئے گی۔ ۱۱۔ ۱۵۔ ۱۹۔ ۲۲۔ ۲۸۔ ۲۹ تاریخیں ناقص پھل دینے والی ہوں گی۔

**مئی** سستی کا ماحول بنا رہے گا۔ امید کے خلاف اخراجات میں اضافہ رہیگا مالی نقصان اور صحت کی خرابی رہے گی۔ کسی کا وعدہ پورا ہوگا۔ حصول تعلیم میں اضافہ اور کوئی نیک کام گھر میں سرانجام ہوگا۔ مایوسی کا ماحول بنا رہے گا۔

**جون** کاروباری مصروفیات بڑھیں گی۔ کاروبار میں ترقی کے مواقع حاصل رہیں گے لیکن گھریلو الجھنوں کی وجہ سے فائدہ حاصل نہیں ہوگا۔ جسمانی تکلیف اور فکریں بڑھیں گی۔ اس ماہ میں کسی عزیز دوست سے ملاقات ہوگی۔

**جولائی** ماہ کے دوسرے ہفتہ میں صحت کی خرابی، آمدن کم اور خرچ زیادہ۔ کوئی بگڑا کام بنے گا۔ مالی فائدہ ہوگا۔ شرکت کے کاموں میں نقصان۔ قریبی عزیزوں و بیوی/شوہر سے من مٹاؤ۔ غصہ کی زیادتی سے بچیں۔ ۳۔ ۶۔ ۱۷۔ ۱۱ تاریخیں ناقص پھل دینے والی ہیں۔

**اگست** کاروبار میں معمولی فائدہ، صحت میں کچھ سدھار، تعلیم یا اولاد کی طرف سے کسی اچھی خبر ملنے کی امید۔ کسی نئی یوجنا کا پروگرام بنے۔ ۱۷۔ ۱۹۔ ۲۳۔ ۲۵۔ ۲۹ تاریخیں، ناقص پھل دینے والی ہیں۔

**ستمبر** ماہ کے نصف میں کاروبار کی حالت مناسب رہے۔ سواری کا آرام حاصل رہے۔ گھریلو پریشانیوں کی وجہ سے دل پریشان رہے۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔

**اکتوبر** کسی دوست کی مدد سے بگڑے کام بنیں گے۔ گذارے لائق روزی حاصل ہو لیکن خرچ کی زیادتی رہے۔ پوشیدہ دشمنوں سے ہوشیار رہیں۔ ماہ آخر میں کسی حادثہ کی وجہ سے جسمانی تکلیف رہے۔ ۳۔ ۷۔ ۸۔ ۱۱۔ ۱۹۔ ۲۳ اور ۲۷ تاریخیں، ناقص پھل دینے والی ہیں۔

**نومبر** بے مقصد بھاگ دوڑ رہے۔ کافی محنت کے بعد ہی گذارے لائق روزی حاصل ہو۔ دل پریشان زیادہ رہے۔ دشمن کمزور پڑیں۔ اس ماہ کی ۳۔ ۸۔ ۱۱۔ ۱۴ تاریخیں ناقص پھل دینے والی ہیں۔

**دسمبر** کاروبار میں تبدیلی کا ارادہ بنے۔ اتفاقیہ جسمانی تکالیف اور خرچ میں اضافہ ہو۔ مرض کا خوف۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔ اپنے بھی غیروں جیسا برتاؤ کریں۔ تاریخ ۷۔ ۸۔ ۱۴۔ ۱۸۔ ۲۰ اور ۲۹ ناقص پھل دینے والی ہیں۔ شوا اپاسنا اور شنی ستر کا پاٹھ کرنا فائدہ مند ہے



## کمبھ راشی۔ گو۔ گے۔ گو۔ س۔ سی۔ سُو۔ سے۔ سو۔ د

گوچر پھل۔ سال کے آغاز سے ۱۵ فروری تک راشی کا مالک شنی اسی راشی میں گردش کرے گا جس کی وجہ سے گذشتہ سال کے بگڑے کام بنیں گے۔ ۱۶ فروری سے سال کے آخر تک شنی مین راشی میں گردش کرے گا لیکن کمبھ راشی پر شنی ساڑھ ستی کا اثر ابھی رہے گا جس کی وجہ سے سال میں مالی فائدہ اور ترقی حاصل ہونے کے باوجود بھی مختلف قسم کی مالی پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ ذہنی تناؤ، حادثہ اور پوشیدہ دشمنوں سے ہوشیار رہیں۔

**جنوری** گرہ یوگ کے مطابق اس ماہ میں قسمت اچھی ترقی اور مالی فائدہ حاصل رہے گا۔ کوئی رکا ہوا کام بنے گا۔ زمین، عورت، اولاد، سواری وغیرہ پر خرچ ہوگا

**فروری** ماہ کے پہلے ہفتہ میں وقار میں اضافہ اور گذارے لائق آمدن حاصل ہوتی رہے گی۔ ۷ فروری سے اس راشی پر شنی۔ منگل کا یوگ بننے سے کسی حادثہ میں چوٹ وغیرہ لگنے کا ڈر ہے۔ احتیاط رکھیں۔ غصہ و جذباتی ہونے سے بچیں۔

**مارچ** ماہ کے دوسرے ہفتہ میں مالی فائدہ معمولی رہے گا۔ کاروباری معاملات میں معمولی کامیابی ملنے کی امید ہے۔ نصف ماہ میں جسمانی تکلیف و ذہنی تناؤ زیادہ رہے گا۔ مالی نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔ گھریلو مسائل کی وجہ سے پریشانی رہے گی۔

**اپریل** ماہ کے شروع میں کاروباری اور گھریلو الجھنیں زیادہ رہیں گی۔ گھریلو مسائل کی وجہ سے ذہنی پریشانی رہے گی۔ بنتے کاموں میں بگاڑ پیدا ہوگی۔ ۲۴ تاریخ کے بعد حالات میں سدھار ہونے کے آثار ہیں۔

**مئی** اچانک دولت ملنے کے آثار ہیں۔ عیش و عشرت پر خرچ ہوگا۔ سواری کا آرام میسر رہے۔ نئے کاموں کی یوجنا بنے۔ ماہ آخر میں کسی عزیز سے اختلافات پیدا ہو۔ پوشیدہ دشمنوں سے ہوشیار رہیں۔

**جون** اس ماہ میں مذہبی معاملات میں دلچسپی رہے گی۔ کام کے جوش میں اضافہ

# جیوتش کی "لال کتاب" کی رُو سے

**بیماری کا بغیر دوائی بھی علاج ہے مگر موت کا کوئی علاج نہیں :: دُنیاوی حساب ہے کوئی دعوئے خدائی نہیں"**

مرحوم پنڈت گردھاری لال پھروالہ کی جیوتش کی لال کتاب جو کہ گذشتہ چند برسوں سے علم نجوم کے جانکاروں میں بہت چرچا کا موضوع رہی ہے۔ کچھ دوستوں کی فرمائش پر اُس کے مضامین کی واقفیت دے رہے ہیں۔

لال کتاب میں درج اور جیوتش اور پرانے شاستر علم جیوتش میں کچھ بنیادی فرق بتایا گیا ہے۔ جیسا کہ لال کتاب میں ہست ریکھا کو اس علم کی بنیاد بتایا گیا ہے۔ جب کہ عام جیوتش میں ایسا نہیں۔ لال کتاب میں ایک گرہ کو بُرے پھل اور نیک پھل دو حصوں میں بانٹا گیا ہے۔ بُرے گرہوں کے ناقص اثر کو دُور کرنے کے لئے اُپائے بھی کچھ الگ قسم کے ہیں۔ راہو۔ کیتو بدھ۔ شکر وغیرہ گرہوں کی الگ اہمیت بتائی گئی ہے۔ یعنی یہ ضروری نہیں کہ راہو۔ کیتو۔ ایک دوسرے سے پہلی (۱) و (7) ساتویں راشی پر ہی ہیں راہو۔ کیتو دونوں پاس پاس بھی ہو سکتے ہیں۔ لال کتاب میں میکھ وغیرہ راشیوں کے پکے گھر قایم کئے گئے ہیں۔ جبکہ عام جیوتش میں لگن کے مطابق راشیوں کے مقام بدل جاتے ہیں۔ اس میں درشٹ پھل بھی پرانے جیوتش سے الگ طرح سے بنایا جاتا ہے۔ ویسے بھی لال کتاب کو پوری طرح سے سمجھنے کے لئے قابل استاد کی ضرورت ہے۔ یہ ضروری نہیں۔ کہ بیچ لکھے لوگ پھل سے ہم پوری طرح سے متفق ہیں۔ مفید عالم جنتری میں ہر سال لال کتاب سے مسلسل مضمون دیا جائے گا۔ امید ہے کہ ناظرین پڑھ کر اس سے پورا پورا فایدہ اُٹھائیں گے۔ لال کتاب میں دیگر گرہوں کا پھلادیش اس طرح سے ہے۔

## سُورج :-

خانہ اوّل میں سُورج کا نیک پھل :- ایسا شخص دھارمک خیالوں والا۔ غریبوں کی مدد کرنے والا۔ دھرماتما۔ آزاد خیالوں والا۔ زندگی کی مشکلات ہنستے ہوئے پار کرنے والا مگر سانپ کی طرح غصہ والا۔ 7۔ واں خانہ خالی ہو۔ تو شادی کے بعد نصیب چمکے گا۔ سفر کے ذریعہ دولت پیدا کرے گا۔ رزق کا ذریعہ کبھی بند نہ ہوگا۔ ایمانداری کے پیسے سے برکت پڑے گی۔ تھوڑی اولاد کا سکھ ملے گا۔

سُورج مندی حالت ۱-5-۱۱۔ ویں خانہ میں ہونے سے اُچیہ راشی کا ہونے پر بھی اُس میں شنی کا اثر رہے گا۔ اگر شکر ساتویں خانہ میں ہو۔ تو والد کا سکھ کم ہوتا ہے۔ عورت کی صحت خراب رہے گی۔ اور خود بھی اپنے جسم میں جلن رہے گی۔ اگر منگل پانچویں خانہ میں ہو۔ تو اولاد چھوٹی عمر میں گزر جائے گی۔ اگر ساتواں خانہ خالی ہو۔ تو شادی 24۔ ویں سال سے پہلے مبارک ہوگی۔ 24 واں سال ناقص رہے گا۔ اپنے جدّی مکان میں پمپ (نلکا) لگوانا شبھ رہے گا۔

## دُوسرے خانہ میں سُورج کا پھل :-

سخی داتا اور اپنے بازو کا مالک ہوگا۔ اگر کنڈلی میں آٹھواں خانہ خالی ہوگا۔ تو دُوسرے خانہ میں پڑا ہوا سُورج دھن۔ دولت اور پریوار کے متعلق نیک پھل دے گا۔ برہسپت کا اپنا الگ اثر نہ رہے گا۔ کسی طرح کا بھی دان لینا نقصان دہ ہوگا۔ دُوسرے سُورج کا برہسپت کے ساتھ کسی طرح کا تعلق ہو۔ تو ماموں کی مالی حالت اچھی ہوگی۔ کنڈلی والے کو خود بھی دھن اور سواری کا سُکھ ہوگا۔ اگر چندرماں چھٹے بھی ہو تو بھی اچھا اثر کرے گا۔ اگر راہو آٹھویں گھر میں ہوگا۔ تو جاتک ہنرمند ہوگا۔ آٹھویں کیتو ہونے سے سچائی پسند ہوگا۔ کیتو نویں خانہ میں ہوگا۔ اور آٹھویں میں ہونے سے عیاش خیالوں والا شخص ہوگا۔

## دُوسرے خانہ میں سُورج کا پھل :-

زمین۔ عورت اور دھن کے متعلق جھگڑے پیدا ہوں گے۔ جاتک کے غیر عورتوں کے ساتھ ناجائز تعلقات ہوں گے دولت کا نقصان کرتا ہے۔ عورتوں کی وجہ سے نقصان ہوگا۔ والد کی صحت خراب رہے گی۔ اُپائے کے لئے دھارمک جگہ پر کیلے۔ ناریل اور بادام وغیرہ کا دان کریں۔

**تیسرے خانہ** میں سُورج نیک ہو۔ تو جاتک پکے ارادے والا۔ ہمتی ہر کام میں کامیابی حاصل کرنے والا۔ خود کما کر کھلانے والا۔ دیکھنے میں خوبصورت شخصیت والا ہوگا۔ دماغی کاموں میں خاص کامیابی حاصل کرنے والا ہو۔ روحانی مضامین یا علم جیوتش میں دلچسپی فایدہ مند ہوگی۔ اگر کنڈلی میں چندرماں کی حالت اچھی ہو۔ تو عمر کے آخر تک کبھی دولت میں کمی نہ ہوگی۔ اپنے بھائی کے لئے فایدہ مند۔ مگر خود کو لابھ نہ ہوگا۔ اگر سورج تیسرے گھر مندی حالت میں ہو۔ تو دن دہاڑے دھن دولت کی چوری (نقصان) بدھ مندہ ہو۔ تو ماموں کے لئے ناقص پھل دے گا۔

## چوتھے گھر سُورج کا شبھ پھل :-

ریشم کے کیڑے کی طرح خود بے شک پتے کھا کر گزارہ کرے۔ مگر اپنے پر بھروسہ کرنے والوں کو ریشم ہی دے گا۔ اپنی موت کے بعد ضرورت کے مطابق دھن دولت چھوڑ جائے گا۔ اچانک دھن پراپتی کے یوگ بنیں گے۔ ماتا پتا کی سیوا کرنے سے دھن دولت کا اضافہ ہوتا رہے گا۔ برہسپت یا بدھ دسویں گھر میں ہو۔ تو راج دربار کے کاموں سے اچھا فایدہ پہنچے گا۔ چندرماں کی حالت کنڈلی میں اچھی ہو۔ تو ایسا نیا کام جو بزرگوں نے نہ کیا ہو۔ اُس سے فایدہ ہوگا۔ برہسپت چوتھے خانہ میں منگل شبھ ہو۔ تو غیر ملکوں میں جانا نصیب ہوگا۔

**چوتھے گھر میں مندے سُورج کے مقیم ہونے کے اُلٹے اثرات ہوں گے** لالچ کی وجہ سے نقصان اُٹھانا پڑے گا۔ سنیچر اگر ساتویں خانہ میں پڑا ہوگا۔ تو اولاد سکھ دینے والی نہ ہوگی۔ برہسپت اگر دسویں گھر میں پڑا ہوگا۔ تو لوہے یا لکڑی کے کاروبار میں نقصان اُٹھانا پڑے گا۔ اور منگل اگر خراب ہو۔ تو شادی یا اولاد کی پیدائش میں گڑبڑ ہوگی۔

## پانچویں گھر میں سُورج ہو :-

تو اولاد کے پیدا ہونے سے کاروبار میں ترقی ہوگی۔ ایسے شخص کو مشرق (پورب) کی جانب رسوئی گھر بنانا نیک پھل دے گا۔ اولاد اچھی ہوگی۔ اپنے کنبے کی ترقی کرے گا۔ اس کا بڑھاپا اچھا گزرتا ہے۔ برہسپت اگر 12-9 ویں گھر میں ہو۔ یا چندرماں چوتھے گھر میں ہو۔ تو دھن۔ دولت میں اضافہ ہوتا رہے گا۔ برہسپت اگر دسویں گھر میں پڑا ہو۔ تو ایک سے زیادہ شادی کے یوگ بنتے ہیں۔

## 'لال کتاب' میں درج کچھ ضروری ہدایات :-

(۱) گھر کا دروازہ دکن کی جانب کرنے پر اُس گھر کی عورتیں کبھی بھی بیماری سے ٹھیک نہ ہوں گی۔

(2) گھر میں پتھر کی مورتی رکھنا خراب شگن ہے۔

(3) گھر میں جہاں آپ زیور روپیہ۔ پیسہ۔ سونا چاندی وغیرہ رکھتے ہیں۔ وہاں بادام۔ میوہ۔ چھوہارہ وغیرہ رکھنے سے دھن۔ دولت میں اضافہ ہوتا ہے۔

(4) اپنے مکان میں داخل ہوتے وقت کھودی ہوئی بھٹی پختہ نہیں ہونی چاہیے۔

(5) مفت میں حاصل شدہ زمین اپنے خاندان میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے۔

(6) کھانا شروع کرنے سے پہلے گائے۔ کوا۔ اور کتے کے لئے ضرور روٹی نکال لینی چاہیے۔

# بارہ لگنوں اور راشیوں کے مختصر حالات




## میکھ لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش کا طالع برج حمل یعنی میکھ لگن ہو اس شخص میں قابلیت اور دیگر خامیتیں بہت ہوں۔ راج دربار اور حکام میں عزت پائے۔ فربہ بدن، خوش شکل و سرخ رنگت ہو۔ خویش اقارب سے عناد اور رنجش رکھے۔ شیریں اور جوش دہندہ مقرر ہو۔ خورد سالی میں اضطراب اور بیقراری سے پریشان زدہ اور مقروض رہے۔ خواہ کسی عہدہ پر فائز رہے حکومت کا کام اس سے متعلق ضرور رہے۔ تھوڑی سی بھی خلاف مزاج بات ہو تو بگڑ جائے۔ عورت کا عتاب اس پر زبردست رہے اس کی عمر کا 22، 28، 32، 36 اور 42واں سال مقدر میں ترقی دینے والا ہو۔




## کرک لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش کرک لگن میں ہو وہ شخص بلند قامت دبلا پتلا گورا بدن، رنگ شیریں، غذا کا راغب اور پیدل چلنے کا شوقین ہو۔ دور دراز ملکوں کا سفر کرے، دولت مند، صاحب اولاد۔ نیک طبع اور سخی ہو۔ دولت مند اسباب عشرت جمع کرے۔ عزیزوں اور دوستوں عزت پائے۔ کاروبار میں خوب فائدہ اٹھائے، ہمیشہ پوتر خیالات اور سیوا بھاؤ رکھے۔ دھرم کرم کی طرف رغبت زیادہ رکھے۔ چہرہ پر کوئی نشان ہو۔ قوت ہاضمہ اور ذائقہ اس کا خراب رہے ہمیشہ اس کو ایک عارضہ رہے جریان یا پیشاب کی بیماری رہے۔ اس کی عمر کا 26، 28، 32، اور 36واں سال نصیب میں ترقی دینے والا ہو۔




## تُلا لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش تلا لگن میں ہو وہ شخص دولتمند اقبال والا اور صاحب عزت ہو۔ زندگی کا لطف اور آرام پائے۔ زوجگان میں اس کی بہت عزت ہو۔ غیر عورت سے بھی دوستی پیدا کرے اولاد بھی بہت ہو۔ خاندان کی عزت کا بڑا خیال رکھے۔ بڑا عقلمند ہو۔ سب طرح کی کلاؤں کا جاننے والا، یوگ سے واقف اور ماہر تعلیم ہو۔ لوگوں میں قدر و منزلت پائے۔ خویش و اقارب کی پرورش کرے۔ ۲، 12، 19 اور 26، 42 برس میں پیدائش سے اقسام امراض کف و کھانسی وغیرہ میں مبتلا ہو زندگی عزت و آبرو اور تلا لگن میں گرہوں کی تاثیرات آرام سے گذارے۔




## برکھ لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش برکھ لگن میں ہو اس میں مذہبی خیالات کی زیادتی ہو۔ عزیزوں اور دوستوں سے میل جول زیادہ رکھے۔ معزز، معتبر، خوبصورت رنگت، مکالمت میں شریف ہو۔ گرو اور استاد کی خدمت و اطاعت گزار ہو حلیم الطبع، نرم مزاج اور ہر دلعزیز ہو لوگوں میں عزت و مان پائے بڑا ہنرمند، کم غذا کھانے والا، فربہ بدن، ہتھیار کی ضرب سے بدن میں کچھ نشان پائے۔ علم ہندسہ یعنی ریاضی میں رغبت ہو، دولت جمع کرنے کی بہت کوشش کرے، شور پسند، عیاش اور زانی بھی ہو، دشمن سے نقصان اٹھائے۔ اس کی عمر کا 25، 28، 36، 42 اور 48واں سال نصیب میں ترقی دینے والا ہو




## سنگھ لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش سنگھ لگن میں ہو۔ وہ سرخ رنگت تیز مزاج اور پراکرمی ہو۔ دشمن پر غالب رہے۔ غذاؤں کا شوقین ہو۔ خدا پرست لوگوں سے عقیدت رکھے۔ فیاض اور غمخوار ہو امداد کرنے والا ہو، یوگ ابھیاس میں دلچسپی رکھے، اولاد کم اور بیوی سے محبت کرنے والا ہو۔ اپنے پیشہ کو محبت کی نگاہ دیکھتا ہو۔ پہاڑ و جنگل میں گھومنے پھرنے کا شوقین ہو۔ بیماری شکم و دندان اور وائیو روگ سے اکثر تکلیف پائے اچھے ہنرمندوں کی قدر کرے حریص، لالچی اور شکی مزاج لوگوں سے ملکت ہو۔ ۲۱-۲۸-۴۲-۱۸ ویں سال خاص اہم ہونگے




## برشچک لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش برشچک لگن میں ہو وہ اپنے ماں باپ اور رشتہ داروں سے بڑی محبت رکھے۔ بڑا عقلمند اور خاندان میں اعلیٰ ہو۔ لوگوں کی پرورش اور بھلائی کا خیال بھی بہت کرے۔ علم و ہنر و فن سے واقف ہو عورت خوش کلام اور صاحب مشورہ سے شادی کا سکھ پائے شیریں و فصیح اور پُراثر کلام ہو۔ ارادوں میں مستقل اور کامیاب رہے۔ دولت مند، عیاش، دانی اور خود غرض ہو تھوڑی خلاف مزاج بات پر بگڑ بھی جائے۔ 4، 5، 10، 12 اور 15ویں سال میں مبتلا امراض ہو۔ متوسط زندگی بسر کرے۔ زندگی کے ۱۹ یا ۲۵ یا ۲۶-۲۷، ۳۸ یا ۴۴-۴۶-۶۲ ویں سال شُبھ ہوں




## متھن لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش متھن لگن میں ہو وہ گورا بدن، خوبصورت اثر نگیں مزاج سنجیدہ اور بڑا عقلمند ہو مذہب کا پختہ اور زبان کا پاسدار ہو دشمنوں پر غالب رہے۔ روپیہ اور دھن باوجود تیاگ کے ہمیشہ اس کے حکم کے پابند رہیں۔ خوش و خرم اور ہر دلعزیز ہو، راج دربار سے عزت ملے۔ راگ و موسیقی کا جاننے والا ہو۔ عورت سے موافقت رکھے۔ خوش غذا اور دراز قد ہو 3، 5، 15، 18 اور 28 سال میں تکلیف پائے۔ عمر کا 22، 32، 35، 36 اور 42واں سال نصیب میں ترقی اور کاروبار میں مالی فائدہ پہنچانے والا ہو۔ دشمن زیر رہیں۔ پنا نگ سونے کی انگوٹھی میں دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں پہننا شُبھ ہے۔




## کنیا لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش کنیا لگن میں ہو وہ بڑا عالم خوبصورت رنگت شاستروں کا بھید جاننے والا ہو ظاہرا قدیمی آدمی ہو عورت خوبصورت سے محبت رکھے۔ ہر ایک کام کرنے والا ہنروں میں کامل استاد ہو زیور لباس اور اسباب عمدہ سے رغبت رکھے عیاش اور آرزومند ہو۔ عمر کے آخری حصہ میں اچھا وقت دیکھے مقدمات برپا ہوں لوگوں میں عزت و آبرو پائے۔ راگ ودیا اور فن نقاشی وغیرہ میں خوب ہوشیار ہو۔ لڑکیاں زیادہ ہوں اولاد نرینہ کا سکھ پائے۔ عمر کے نصف حصہ میں بیمار ہو۔ کف روگ سے اکثر تکلیف پائے




## دھن لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش دھن لگن میں ہو اس کے مزاج میں ملنساری اور مصالحت بہت ہو خاندان اور لوگوں کی پرورش اور بھلائی کا خیال بہت رکھے۔ طبیعت میں شرونا اتفاقی نہ ہو منصف مزاج، انصاف پسند اور خیالات بلند ہوں، دشمن پر ہمیشہ غالب اور فتح مند رہے۔ دھرم کا جاننے والا ہو۔ سخی اور خاندان میں اعلیٰ مقام رکھے۔ سواری کا آرام پائے۔ دیوتاؤں اور براہمنوں کا خدمتگار ہو حکام اور منتریوں سے تعلقات رکھنے والا ہو۔ ہر کام میں چتر ہو۔ کم عمر میں ہی علم و ہنر اور مشکل فنون میں ماہر ہو جائے۔ عمر کا 24، 28، 33، 36واں سال شُبھ ہو۔

## مکر لگن کے حالات




جس شخص کی پیدائش مکر لگن میں ہو وہ شخص بلند قامت اور کثیرالاولاد ہوگا۔ مریض اور دکھی بہت رہے آنکھیں چوڑی ہوں۔ آنکھوں کے گرد کوئی سیاہ حلقہ بھی ہو۔ زانی بدکار لوگوں سے موافقت و محبت رکھے۔ اپنے کام میں ہوشیار و خبردار ہو۔ جس قدر دولت زیادہ ہو قناعت نہ کرے۔ طبیعت طامع اور نوکری ہو۔ کھوٹے کاموں کی طرف رغبت بہت رکھے۔ صابر اور مستقل خیال کا آدمی ہو بے صبرا اور اپنے کو مفلس مشہور کرے۔ چہرہ کا رنگ اچھا ہو۔ پہلے اور دسویں برس تپ سے زبان اٹھائے۔ کھانسی کف اور وایو روگ اس کو زیادہ ہو۔ ۱۲، ۲۰، ۲۲ برس کی عمر میں مسافت کرے۔ ۲۷ ویں برس کی عمر میں بسبب کسی زہریلے جانور مثل سانپ وغیرہ کے زندگی پرخطر ہو۔ متوسط حال ہو۔ زندگی کے ۲۵، ۳۳، ۳۵، ۳۶، ۴۲ واں سال ترقی دینے والا ہوگا۔

## کمبھ لگن کے حالات




جس شخص کی پیدائش کمبھ لگن میں ہو وہ شخص متکبر اور مغرور طبیعت ہو۔ لوگوں پر ناجائز رعب اور تہمت دینے کا خیال رہے۔ چنچل سبھاؤ کومل بدن، کوتاہ قد اور متوسط شکل ہو۔ طبیعت ایک حال پر قائم نہ رہے۔ علم میں پورا نہ ہو۔ روزگار کی تلاش میں ہمیشہ مصروف رہے اولاد اس کی ناموافق خیالات ہو۔ زوجیت سے موافقیت کم پائے احسان جاننے والا ہو۔ عورت غیر کے عشق میں مبتلا رہے خیالات ناجائز بہت رہیں۔ دوستوں سے محبت اور میل جول بہت رکھے۔ شکتی اور ہمت والا ہو۔ زراعت اور پیشہ تجارت خرید و فروخت میں اچھا فائدہ اٹھائے۔ ۱۱ ویں سال میں پیدائش سے تپ کے مرض میں مبتلا ہو۔ ۱۹ ویں سال میں مرض بیہوشی میں گرفتار ہو۔ ۲۵، ۲۸، ۳۶، ۴۲ واں سال بھاگیہ میں ترقی دینے والا ہوگا۔ آخر زندگی میں کچھ فکر ہو۔

## مین لگن کے حالات




جس شخص کی پیدائش مین لگن میں ہو وہ شخص دولتمند اور خوبصورت بدن ہو خوشبو، عطریات اور سوگند بہت پھولوں کا شوقین ہو عیاش اور شہوت پرست ہو۔ دولت جمع کرنے کے لئے کوشش بہت کرے۔ طبیعت نہایت طامع ہو بعض اوقات شکی مزاج ہو جائے وعدہ اقرار اور بات کا پورا نہ کرے۔ بڑے کام کے کرنے والا رشتہ داروں کا مشتاق ہو قوی جسم اور دلیر و بہادر ہو۔ امراض صفرادی سے اکثر تکلیف پائے۔ درد کان میں مبتلا ہو۔ ٹانگ میں لنگ یا کوئی نقص ہو۔ سونا، چاندی وغیرہ اسباب بکثرت اس کو حاصل ہوں ۳۵، ۴۵ برس کی عمر میں دمہ سل یا تپ دق کے مرض میں گرفتار ہو۔ زندگی متوسط حال میں بسر کرے۔ عمر کے ۲۲، ۲۸، ۳۳، ۳۶ ویں سال اچھے رہیں۔ آخر عمر اچھی طرح گذرے۔

## جب ہماری گھڑیاں بارہ بجاتی ہیں!

دنیا کے ہر ملک کا سٹینڈرڈ ٹائم اپنا الگ ہوتا ہے۔ ایک ہی وقت میں مختلف ممالک کے سٹینڈرڈ ٹائم میں کئی گھنٹوں کا فرق رہتا ہے۔ مثال کے طور پر جب بھارت میں بارہ بجتے ہیں تو انگلینڈ میں صبح کے ساڑھے چھ بجے ہوتے ہیں اور پاکستان میں صبح کے ساڑھے گیارہ بجے ہوتے ہیں۔ یاد رہے امریکہ، انگلینڈ وغیرہ ممالک میں اپریل پہلے اتوار سے اکتوبر کے پہلے ہفتہ تک سبھی گھڑیوں کا وقت ایک گھنٹہ آگے بڑھا دیا جاتا ہے جس سے اُن کے وقت سٹینڈرڈ ٹائم میں ایک گھنٹہ کا فرق پڑتا ہے۔ یہاں پر ہم مختلف ممالک اور بھارت کے سٹینڈرڈ ٹائم کا فرق تحریر کر رہے ہیں۔ امریکہ، کینیڈا، روس وغیرہ ترقی یافتہ ممالک میں ایک سے زیادہ سٹینڈرڈ ٹائم رائج ہے۔ پنڈت پنالال جیوتشی

| نام ملک | راجدھانی | سٹینڈرڈ ٹائم |
|---|---|---|
| امریکہ | واشنگٹن | صبح ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| افغانستان | کابل | صبح ۱۱ بجے |
| آسٹریلیا | کینبرا | شام ۴ بجکر ۳۰ منٹ |
| آئرلینڈ | ڈبلن | صبح ۶ بجکر ۳۰ منٹ |
| انڈونیشیا | جکارتہ | دوپہر ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| انگلینڈ | لندن | صبح ۶ بجکر ۳۰ منٹ |
| اٹلی | روم | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| ایران | تہران | صبح ۱۰ بجے |
| اومان | مسکٹ | صبح ۱۰ بجکر ۳۰ منٹ |
| کینیا | نیروبی | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| کینیڈا | اوٹاوا | دوپہر ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| ناروے | اوسلو | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |

| نام ملک | راجدھانی | سٹینڈرڈ ٹائم |
|---|---|---|
| کویت | کویت | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| بنگلہ دیش | ڈھاکہ | دوپہر ۱۲ بجکر ۳۰ منٹ |
| کوریا | سیول | شام ۳ بجکر ۳۰ منٹ |
| گریس | ایتھنس | صبح ۸ بجکر ۳۰ منٹ |
| زامبیا | لوساکا | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| قطر | عرب | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| برما | رنگون | دوپہر ایک بجے |
| بھارت | نئی دہلی | دوپہر ۱۲ بجے |
| پاکستان | اسلام آباد | دوپہر ۱۱ بجکر ۳۰ منٹ |
| فرانس | پیرس | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| سوئٹزرلینڈ | جینیوا | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| جاپان | ٹوکیو | دوپہر ۳ بجکر ۳۰ منٹ |
| چین | پیکنگ | دوپہر ۲ بجکر ۳۰ منٹ |
| روس | ماسکو | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| سعودی عرب | مکہ | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| تھائی لینڈ | بینکاک | دوپہر ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| ڈین مارک | کوپن ہیگل | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| سنگاپور | سنگاپور | دوپہر ۲ بجے |
| ملیشیا | کوالمپور | دوپہر ۲ بجے |
| نیوزی لینڈ | ولنگٹن | شام ۶ بجکر ۳۰ منٹ |
| جرمنی | برلن | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| جارڈن | امان | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| فلپائن | منیلا | دوپہر ۲ بجکر ۳۰ منٹ |
| رومانیہ | بکھاپوسٹ | صبح ۸ بجکر ۳۰ منٹ |

## جیوتش اور دھرم شاستر کے خیالات

(۱) لڑکے کی شادی کے بعد اپنی لڑکی یا اپنے کل کی کنیا کا وواہ (شادی) چھ ماہ تک نہ کرے (ii) لڑکی کی شادی کے پیچھے لڑکے کی شادی ہو جائے تو دوش نہیں رہتا اسی طرح شادی کے بعد منڈن وگیوپویت چھ ماہ تک کرنا منع ہے (iii) جس خاندان میں شادی ہو چکی ہو۔ اس میں دو سگے بھائیوں کی شادی دو سگی بہنوں کا وواہ (شادی) جائز ہے (iv) جس دو لڑکے کو اپنی کنیا بیاہ دیوے اس کی بہن کے ساتھ۔ جو شخص دو خرگوشوں کے پیچھے دوڑے وہ ایک بھی نہیں پکڑ سکتا۔ کم بولنے والوں کی تجاویز زیادہ طاقتور ہوتی ہے بیکاری مصیبت کی اور محنت آرام کی والدہ ہے۔ رات کو متروش ہو کر سونے کی بنسبت بھوکا سونا اچھا ہے کامیابی کے یقین سے کامیابی حاصل ہوتی ہے۔

(۲) دو سگے بھائیوں کا وواہ چھ ماہ کے اندر کرنا جائز نہیں ہے (ii) دو سگے بھائیوں و بھائی بہنوں کا ایک سنسکار کرم چھ ماہ کے اندر اندر نہ کرنا چاہیئے اگر دو لڑکوں سے متعلق اس قسم کا خیال کرنا پڑا تو کوئی دوش نہیں (iii) اگھ میں شادی ہو جائے تو بیساکھ میں یگیوپویت (جنیو، دھارن کرنے سے دوش نہیں ہوتا۔

اگر لڑکے یا لڑکی دونوں کا جنم جیٹھ مہینے کا ہو اور مہینہ بھی جیٹھ کا ہو تو اس کو تین جیٹھ کہتے ہیں۔ اس شادی وغیرہ شبھ کام کرنا منع ہے۔ یگھر میں جیٹھ کہ جدھ کا وواہ کرنا ناقص ہوتا ہے ہر قسم کی دھارمک و بابت نجوم کتب اور اعلی مفید عام جنتری تھوک و پرچون حاصل کرنے کیلئے ہمارے سول ایجنٹ جنرل بک ڈپو اڈہ ہوشیارپور جالندھر کو ملیئے۔

اگر بایاں پاؤں ٹھوکر کھائے تو کام دشوار ہے (۲) اگر بارات کو جاتے وقت راستہ میں مردہ ہے تو دلہن کیلئے شگون بد ہوگا اگر واپسی میں ملے دلہا کیلئے منحوس ہوگا (۳) اگر کسی مکان کی چھت پر کوا رئے تو گھر پر فوری کوئی مصیبت نازل ہوتی ہے (۴) اگر بالوں میں کنگھی کرتے وقت اگر بال بکثرت ٹوٹتے نظر آئیں تو اس پر کوئی آفت اور تکلیف پہنچتی ہے۔

جب کسی کام کے ارادہ میں گھر سے نکلیں تو چلتے وقت کوئی آدمی یا جوان جانور تمہارے راستے کاٹ دیوے تو اچھی بات کی علامت ہے اگر الٹے ہاتھ سے اگر راستہ کاٹ دے تو بری علامت اگر چلتے وقت دہلیز پہ یا راستہ کے شروع میں ٹھوکر لگ جائے تو برا شگون ہوتا ہے۔ اگر چلتے وقت کسی چیز سے پیچھے سے کپڑا پھنس جائے تو موت جانی اور مالی نقصان ہوگا

خیالات کی روشنی میں سورج کے پرکاش کی طرح دنیا میں پھیل جاتی ہے۔ دنیا میں زندگی گزارنے کیلئے اپنے عیب کو دیکھنا بہت بڑا ہنر ہے بری عادتوں کو ترک کرنے کی نسبت یہ بات زیادہ آسان ہے کہ ان کو پیدا ہی نہ ہونے دیا جائے۔ افلاس میں خودداری قائم نہیں رہ سکتی عبادت کرنے میں خیال اس طرح قائم کرو گویا کل ہی مر جانا ہے

**اقوال زریں**:۔ خدا کا نام لینے سے ہی انسان کی روح کو شانتی نہیں حاصل ہو سکتی بلکہ اس کے بندوں سے محبت کرنے سے ہی دل سکون میسر ہو سکتا ہے۔ دنیا میں رہنا مشکل نہیں بلکہ دنیا کی مشکلات سے ٹکرانا ہی مشکل ہے ہر ایک سے پیار اور محبت سے پیش آؤ مگر اتنا نرم بھی نہ ہو کہ دوسرا تم کو نا جائز دباؤ رکھے ترقی اور کامیابی کیلئے اس کو خود غرضی چھوڑ دینی چاہیئے۔

اگست مہینہ کا پہلا ہفتہ ہر کام کیلئے مبارک ہوتا ہے۔ ۲۔ عورت خواہ بیاہی ہو یا کنواری اس کی عمر کے اکیسویں (۲۱) سال میں کوئی اہم واقعات (خواہ برے ہوں یا اچھے فوری واقع ہوتے ہیں مگر ۳) مرد کی عمر کے بیالیسویں (۴۲) برس میں کوئی اہم اور نتیجہ خیز واقعہ۔

لڑکے یا لڑکی کے بیاہ کی رسومات شروع ہو جائیں اور درمیان میں کوئی موت واقع ہو جائے یا کوئی اور حادثہ ہو جائے تو ۳۰ دن کے بعد شانتی کرکے شادی کرنا شبھ ہو جاتا ہے لیکن اگر تعلق ہے تو ایک برس بعد پتا کے ۶ ماہ ماتا کیلئے ۳ ماہ میں استری دعوت کیلئے اور ایک ماہ بعد دیگر رشتہ داروں کیلئے شادی کرنا شبھ قرار دیا ہے۔

**میلان راشی**:۔ اگر لڑکے کی راس سے لڑکی کی راسی ۵ ویں اور لڑکی کی راسی سے نویں ہو تو مبارک ہے اگر اس کے برعکس لڑکے کی راس لڑکی کی راس نویں ہو تو لڑکے کے باپ کو خطرناک ہے

**شمس یعنی سورج**:۔ شادی کے مقرر کرنے کے وقت لڑکے کی جنم راشی سے سورج تیسرے چھٹے دسویں و گیارھویں ہو تو نیک اور مبارک ہوتا ہے پہلے دوسرے پانچویں ساتویں اور نویں مدھم کہا گیا ہے۔

## کنڈلی میں منگلیک یوگ وچار

لڑکے یا لڑکی کی جنم کنڈلی میں اگر پہلے چوتھے ساتویں آٹھویں یا بارہویں گھر میں منگل پڑ جائے تو ایک دوسرے کی زندگی کیلئے ناقص ہوتے ہیں۔ اگر ایک ور کی کنڈلی منگلیک ہو اور دوسری (کنیا) منگلیک نہ ہو تو شادی نہیں کرنی چاہیئے اگر دونوں کی کنڈلیاں منگلیک ہو تو شادی کرنے میں کوئی دوش نہیں ہے۔ اگرچہ یونی گن، ناڑی گن وغیرہ کا میلان بھی کر لینا چاہیئے۔ چند دوسری حالتوں میں منگلیک دوش ختم ہو جاتا ہے اگر:

۱۔ دوسری مخالف کنڈلی میں ۱۔۴۔۷۔۸۔ اور ۱۲ ویں گھر میں کہیں سنیچر پڑا ہو۔

۲۔ بلوان برہسپت شکر لگن یا ساتویں بھاؤ میں ہو تو منگل دوش نہیں رہتا

۳۔ اگر ایک کنڈلی میں جس جگہ منگل پڑا ہو۔ دوسری کنڈلی میں اسی خانہ پر کوئی طاقتور پاپ گرہ ہو تو منگل دوش نہیں رہتا۔

۴۔ راشی کا میلان ہوتا ہو گن بھی ایک ہوں یا تیس یا تیس سے زیادہ گنوں کا میلان ہوتا ہو تو منگلیک دوش نہیں رہتا۔

۵۔ کیندر یہ استھان میں چندر منگل کی یوتی میں منگل دوش نہیں رہتا۔

۶۔ اگر لڑکی کی کنڈلی منگلیک ہو اور لڑکے کی کنڈلی میں چھٹے گھر میں منگل ساتویں خانہ میں راہو اور آٹھویں خانہ میں سنیچر ہو تو منگلیک دوش دور ہو جاتا ہے۔

۷۔ (۱) منگل کا دوش دور ہوتا ہے اگر دوسرے کھانہ میں چندر شکر کا یوگ ہو (ب) منگل برہسپت کی یوتی یا اس پر برہسپت کی پوری نظر ہو (ج) کیندر بھاؤں (۱۔۴۔۷۔۱۰) میں راہو ہو۔

۸۔ میکھ راشی کا منگل لگن میں یا برسچک راشی کا منگل چوتھے بھاؤ میں یا مکر راشی کا ساتویں یا کرک راشی کا آٹھویں یا دھن راشی کا منگل بارہویں خانہ میں ہو تو منگلیک کا دوش نہیں رہتا۔

## چندر ماں اور برہسپت

شادی کے وقت دونوں کنڈلیوں میں چندرماں چوتھے۔ آٹھویں اور بارہویں نہ ہو چاہیئے۔

اس کے علاوہ اور گھروں میں شبھ ہوتا ہے۔

شادی کے وقت لڑکی کا برہسپت دیکھنا ضروری ہوتا ہے۔

لڑکی کی راشی سے دوسرے پانچویں، ساتویں، ۹ ویں اور گیارہویں برہسپت شبھ ہوتا ہے۔ چھٹے آٹھویں اور بارہویں اشبھ پھل دیتا ہے

**میلان راشی**:۔ لڑکی اور لڑکے کی راس ایک دوسرے سے چوتھے، چھٹے، آٹھویں یا دوسرے اور بارہویں نہ ہونی چاہیئے۔ لڑکے کی راس لڑکی کی راس سے نانویں اور لڑکی کی راس لڑکے سے پانچویں ہو مبارک ہے۔

## نئی مشینری چالو کرنے کیلئے مہورت

استھر لگن ہو، اتوار، ویروار، شکروار یا سنیچروار ہو۔ اسونی اشونی، ہست، چترا انورادھا، ریوتی دھنشٹھا، جیشٹھا، پنربس، پاریوتی ان میں سے کوئی نچھتر ہو۔ یکم، سپتمی، اشٹمی اور اماوس ان تاریخوں کو چھوڑ کر دوسری تاریخوں میں نئی مشینری چالو کرنا شبھ ہے۔

# منورتھ وچار

## شری گوسوامی تلسی داس کرت رامائن کی پرشناولی

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سو | پر | اُ | وی | ہو | مو | گ | د | سو | نو | رو | گھ | ردھ | ای | د |
| ر | رو | پھ | بسی | شی | ملے | بش | ہے | م | ل | اڑاں | ل | ی | ن | انگ |
| سچ | سو | گ | شو | گ | م | س | گ | ت | ن | ای | ل | دھا | وے | نو |
| تیہ | ر | ن | کُ | جو | م | رہی | ر | ر | ا | کی | ہو | سن | را | ٹے |
| چ | سُ | تھ | شی | بجے | ی | گ | م | سن | ک | رے | ہو | سُ | س | نی |
| بت | ر | ت | ر | شش | ای | ہ | د | و | پ | بچی | س | ای | س | تی |
| م | کا | ا | ر | ر | ما | بی | می | ہا | ا | جا | مُہو | ہوں | ا | جو |
| تا | را | لے | ری | ہ | کا | ف | کھا | جی | ای | ر | مرا | پُو | د | ل |
| ڑی | کو | بی | گو | اڑاں | م | ج | ی | بجے | منی | ک | ت | پ | س | ل |
| ہیں | را | می | سم | پری | گ | د | ن | ش | م | رکھ | رج | ن | ت | جن |
| سی | مُو | ن | ن | کو | می | ج | ر | گ | ندھو | کھ | سو | کا | شُ | ر |
| گو | ک | م | ا | دھ | بی | م | ل | ا | ڑاں | و | تی | ن | ری | بھ |
| نا | پو | و | ا | ڈھا | ر | ل | کا | ے | تو | ر | اڑاں | نو | د | تھ |
| سی | ہو | سو | مھ | را | ر | س | ہیں | ر | ت | ن | کھ | ! | ج | ا |
| ر | شا | ا | لا | دھی | ا | ری | ا | ہو | ہیں | کھا | جو | ای | را | لے |

تلسی کرت رامائن ۱۲۵/- اردو

جس کام کیلئے سوال کرنا ہو پہلے شری رام چندر
جی کا نام لیکر اور اُن کا دھیان کر کے کسی بھی خانہ
اپنی اُنگلی یا قلم یا پنسل کو آنکھ بند کر کے رکھیں پھر
انگلی والے حروف کو چھوڑ کر آگے کے نویں خانہ کے
حروف کو الگ کاغذ یا سلیٹ پر لکھیں اسی طرح
آگے بڑھتے جائیں اور جو نویں خانہ میں حروف
آ جاوے اس کو سلسلہ وار لکھیں اس طرح سے
رامائن کی ایک چوپائی بن جائے گی جو کہ آپ کے
من میں سوچے ہوئے سوال کا جواب ہوگا مثلاً
...لائن میں "سو" حروف پر انگلی رکھی تو "سو" کو
چھوڑ کر نواں حروف "نو" ہوا۔ اب "نو" کو چھوڑ کر اگلا
نواں حروف "سی" ہوا۔ اب "سی" کو چھوڑ کر اگلا نواں حروف
"تو" ہوا۔ اسی طرح سے لکھتے رہنے سے ایک
... چوپائی تیار ہو جائے گی۔ اس طریقے سے آپ
... کے سوال کا جواب مل گیا۔ سوال اچھا ہے تمہارا
سوچا ہوا کام پورا ہوگا۔

## رامائن کی چوپائیاں اور سوالوں کے جواب

| چوپائی | جواب |
|---|---|
| (۱) سُن سیہ ستیہ اسیش ہماری ؛ پوجہیں من کامنا تمہاری | سوال اچھا ہے۔ کام پورا ہوگا۔ |
| ( ) پربشی نگر کیجے سب کاجا ؛ ہردے راکھ کوشل پور راجا | ایشور کا نام لیکر کام کرو پورا ہوگا |
| ( ) اُگھرے انت نہ ہوئی نباہو ؛ کال نیمی جمی راون راہو | اس کام کے آخر میں بھلائی نہیں ہے |
| (۴) بدھی وش سوجن کوسنگت پرہیں ؛ پھنی منی سم نج گُن انوسرہیں | بڑے لوگوں کا ساتھ چھوڑ دو۔ کام دیر میں ہوگا |
| (۵) ہوئی ہے سوئی جو رام رچ راکھا ؛ کو کر ترک بڑھاوہیں شاکھا | ایشور کے اوپر کام چھوڑ دو امید بہت کم ہے |
| ( ) مد منگل مے سنت سماجو ؛ جم جگ جنگ میہ تیرتھ راجو | سوال اچھا ہے کام تمہارا پورا ہوگا |
| ( ) گرل سُدھا رِپو کرے متائی ؛ گوپد سندھو انل سِتلائی | سوال اچھا ہے دشمن غالب ہوگا۔ |
| (۸) وِرُون کو بیر سُور شمیرا ؛ رن سنمکھ دھری کا ہو نہ دھیرا | پھل کی امید کم ہے۔ کام پورا ہونے میں دیری ہے |
| (۹) سُپھل منورتھ ہو ہیں تہارے ؛ رام لکھمن سُنی بھئے سُکھارے | سوال اچھا ہے۔ سوچا ہوا کام پورا ہو۔ دھن ملے |